مستقل روایت ہے جس میں تمثیل کو ایک مستقل حیثیت حاصل ہے۔ دوسری ذیلی روایت ناصر علی سرہندی کی ہے جس نے قوت واہمہ سے خیال بندی کو اپنی غزل میں مستقل اہمیت دی۔ اس کی غزل میں اختراعی تصویروں کی بہتات اتنی ہی ہے جتنی صائب کے ہاں تمثیلوں کی۔ تیسری ذیلی روایت عرفی شیرازی کی روایت ہے۔ عرفی کی اس روایت میں خیال بندی کی بجائے رفعت فکر کو مستقل حیثیت حاصل ہے۔ عرفی شیرازی کی روایت جو سبک ہندی کی ایک ذیلی روایت ہے ہندوستان میں بہت مقبول ہوئی پھر ترکی اور ایران میں اس روایت کو کوئی اپنا نہ سکا سوائے ایک شاعر تجلی شیرازی کے جس نے دعویٰ تو یہ کیا کہ عرفی دنیا سے اٹھ گیا تو کیا ہوا میں جو اس کا جانشین ہوں لیکن اس کی کیفیت یہ رہی کہ جب عرفی کی تقلید کی کوشش کرتا ہے تو بجائے عرفی کے صائب اور نظیری کی تقلید کرتا نظر آتا ہے۔ نظیری کی روایت میں امتیازی شان یہ ہے کہ تفکر سے زیادہ تغزل کو اہمیت دی گئی ہے اور جہاں زبان و بیان کا تعلق ہے بجائے اختراعی ترکیبوں کے محاوروں کے لطف سے زیادہ فائدہ اٹھایا گیا ہے۔ جہاں تک رفعت فکر کا تعلق ہے عرفی کے ساتھ فیضی بھی شریک ہے۔ فرق دونوں میں صرف اتنا ہے کہ عرفی کے یہاں فکر شعریت میں ڈھل جاتی ہے۔ فیضی کے ہاں کچھ کمی باقی رہ جاتی ہے۔ اس ہندی طرز کی روایت میں غنی کشمیری کا بھی ایک مقام ہے۔ غنی صائب کی طرف زیادہ مائل ہے لیکن ناصر علی سرہندی کا جو رنگ ہے وہی غنی کے ہاں اپنی ابتدائی صورت میں ملتا ہے۔ سبک ہندی میں ایک نئی روایت بیدل نے قائم کی۔ بیدل نے تصوف اور عرفان کے ایک معین مکتب کی ترجمانی کے لیے غزل کو استعمال کیا اور اپنی غزل کو قابل قبول بنانے کے لیے ترنم پر بہت نظر رکھی۔ حالانکہ ہندی طرز کے غزل گو صرف ایسی بحریں استعمال کرتے تھے جن میں سنجیدگی زیادہ ہوتا کہ وہ فکر کی آہستہ رفتاری کا ساتھ دے سکے۔ بیدل نے نہ صرف اس چیز کو اہمیت دی بلکہ سبک ہندی کی خشکی کو دور کرنا چاہا بلکہ عشق حقیقی کو جاذب نظر بنانے کے لیے نظیری کے تغزل کو بھی اپنی غزل میں رنگینی پیدا کرنے کے لیے استعمال کرنا چاہا مگر وہ کچھ اور ہی چیز بن کر رہ گئی۔ سبک ہندی کی روایتوں میں جو سنجیدہ عناصر تھے انھیں غالب نے ایک جگہ سمو کر اپنی انفرادیت قائم کی۔ انہوں

نے سنجیدہ عناصر کو اس طرح اپنایا کہ وہ ایک الگ روایت نظر آتے ہیں مگر انہوں نے اس بات میں بڑی دانشمندی سے کام لیا ہے کہ ناصر علی کی خیال بندی اور صائب کی تمثیل نگاری کی پیروی نہیں کی ورنہ ان کے کلام میں ایک تصنّع پیدا ہو کر رہ جاتا۔ وہ اپنے آپ کو ظہوری کے پیرو کہتے ہیں لیکن ہیں عرفی کے پیرو۔ یہ ادبی دنیا کا ایک مسئلہ ہے اور اس مقام پر ہمارے فرائض سے بحث خارج ہو جاتی ہے۔

۵۔ ایران میں غزل کی ایک نئی روایت رومی کی غزل میں ملتی ہے لیکن وہ روایت رومی سے شروع ہو کر رومی پر ہی ختم ہو جاتی ہے اس لیے کہ وہ تمام رومی کی اپنی شخصیت کی پیداوار تھی۔ دوسروں نے ایک آدھ صفت ضرور لی (مثلاً جوش و خروش، جذبے کی شدت، خلوص کی حرارت) لیکن ان کی غزل کی پوری کیفیت کو کسی نے نہیں اپنایا۔ یا اس لیے کہ رومی نے غزل کی فنی نوک پلک کی طرف کم توجہ کی ہے یعنی وہ غزل کی ہئیت (Form) کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے ورنہ یقیناً ان کی روایت کی بھی پیروی کی جاتی۔ ان کا جوش و خروش عراقی نے لیا اور حافظ شیرازی تک پہنچایا۔

۶۔ سبک عراقی کی روایت میں ایک نیا شعبہ بابا فغانی اور وحشی یزدی نے قائم کیا۔ ان دونوں کی خدمت یہ ہے کہ انہوں نے غزل کو خانقاہ سے نکال کر واقعی زندگی کی روشنی میں اور حرارت کی فضا میں لانے کی کوشش کی۔ اس طرز کی پیروی پورے تیموری دور میں کی گئی اور مغلوں کے دور میں بھی یہ طرز آگے بڑھتی رہی مگر چونکہ فلسفیانہ عنصر والی غزل فارسی میں زیادہ مقبول رہی اس لیے اقبال تک پہنچتے پہنچتے پھر عراقی طرز کی فلسفیانہ روایت بن کر غلبہ حاصل ہو گیا۔

جس طرح خراسانی طرز کی غزل کی روایت میں دشنہ و خنجر کی اہمیت ہے عراقی طرز کی غزل میں بادہ و ساغر کی ہے اور بعد میں آنے والے شعراء نے ان مختلف علامتوں کے دونوں نظاموں کو اپنی غزل کے ساتھ ساتھ رکھا۔ عام طور پر تین چوتھائی عراقی طرز کی علامتیں برتی جاتی رہیں اور ایک چوتھائی خراسانی طرز کی۔ جس طرح غالب اردو میں فرماتے ہیں:

ہر چند ہو مشاہدۂ حق کی گفتگو
بنتی نہیں ہے بادۂ و ساغر کہے بغیر

مقصد ہے ناز و غمزہ و لے گفتگو میں کام
چلتا نہیں ہے دشنۂ و خنجر کہے بغیر

۷۔ جدید دور میں فارسی غزل ایک نیا میدان قائم کرنے کی کوشش کر رہی ہے۔ پرانی روشیں بھی چلی آ رہی ہیں اور ایک نیا میدان بھی پیدا ہو رہا ہے۔ کہہ سکتے ہیں کہ نئی روایت ابھی وجود میں آ رہی ہے لیکن یہ نہیں کہہ سکتے کہ کیا ہے اس لیے کہ ابھی معین صورت اس روایت نے اختیار نہیں کی لیکن اس نوزاد روایت کا رجحان واقعیت کی طرف زیادہ ہے۔ اس دور میں عراقی اور خراسانی روایتوں سے سیاسی کام لیا گیا ہے اس لیے کہہ سکتے ہیں کہ اس نئی روایت کی صورت ان پرانی روایتوں نے اختیار کر لی مثلاً فرخی یزدی جو اس دور کا کامیاب غزل گو گذرا ہے سیاسی غزل گوئی میں اس کی یہ خدمت ہے کہ اس نے پرانے استعاروں کو جو خراسانی اور عراقی روایتوں سے لیے نئے مفاہیم کے لیے استعمال کیا۔ لیکن اس کی یہ کوشش کچھ ایسی ابتدائی قسم کی ہے کہ اس بناء پر اس کو کوئی درجہ نہیں دیا جا سکتا۔ اس کی غزل میں تقریباً تین چوتھائی صراحت اور ایک چوتھائی استعارے ہیں۔ صحیح معنوں میں غزل کی نئی روایت فارسی میں اقبال نے قائم کی۔

۸۔ اقبال نے فارسی غزل کی دو خدمتیں انجام دیں:

ا۔ پرانے استعاروں کو نئے معنی بخشے اور ان کو زندگی بخشی مثلاً لالہ اور صحرا دل داغدار کے لیے تھا، اقبال نے ملت اسلامیہ کے لیے استعمال کیا۔

ب۔ نئے استعارے وضع کیے۔

اقبال نے فارسی غزل میں عراقی روایت کی پیروی کی اور حافظ شیرازی کی لطافت کو اپنی غزل میں ہمیشہ قائم رکھا۔ اقبال نے غزل کے موضوع میں غالب اور عرفی کی پیروی کی لیکن ہیئت میں حافظ شیرازی کے مقلد ہیں۔ اس لحاظ سے کہہ سکتے ہیں کہ جو کوشش نظیری نے کی تھی اس میں اقبال کامیاب ہوا۔

خاتمہ:

اس بحث میں غزل کی صرف ان روایتوں کا ذکر کیا گیا ہے جو غزل کے ارتقاء سے تعلق

رکھتی ہیں۔ جن روایتوں نے ارتقاء میں حصہ نہیں لیا انہیں یہاں بیان کرنا نہ صرف غیر ضروری ہے بلکہ غزل کے ارتقاء پر پردہ ڈالنا ہے مثلاً اس قسم کی روایت مغربی کی ہے اگرچہ براؤن انہیں مبتکر (Original) شاعر کہتے ہیں لیکن مغربی کی تمام غزلیں وحدت الوجود سے متعلق لکھی گئیں اور ان میں نثر کی سی کیفیت ہے۔ اس کی غزلوں کو فلسفہ اور تصوّف کی کسی کتاب کے منتشر اوراق کہہ سکتے ہیں، شاعری سے انہیں کوئی تعلق نہیں۔ اس لیے اس قسم کی روایتوں کی پیروی بھی کسی نے نہیں کی۔

## قصیدہ کا ارتقاء:

قصیدہ نے اپنی زندگی چوتھی صدی ہجری سے درباری مدح سرائی سے شروع کی اور پھر صدیوں تک مدح سرائی قصیدہ کا اصل فریضہ بنی رہی۔ کہا جا سکتا ہے کہ یہ قصیدہ کی بدبختی تھی کہ زندگی کے آغاز ہی میں اسے ایک پست نصب العین کی خدمت کرنی پڑی لیکن بعد کے ادوار میں ایسے قصیدے کہنے والے بھی پیدا ہوئے جنہوں نے قصیدے کو اس پستی سے نکال کر ایک بلند نصب العین کی خدمت کے لیے آمادہ کیا۔ اس مقام پر یہ بات نظر میں رکھنی چاہیے کہ قصیدے کا تصور بنیادی طور پر عروضی تصور ہے یعنی نظم کی ہیئت۔ یہ ہرگز ضروری نہیں کہ قصیدہ کسی ممدوح ہی کے لیے کہا جائے۔ مدح کے علاوہ قصیدے سے مذمت اور ہجو کا کام بھی لیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ مرثیہ بھی قصیدے کی صورت میں کہا گیا ہے۔ جن لوگوں نے اس لحاظ سے قصیدے کی اصلاح کی ہے ان کے نام تاریخ ادب میں ہمارے احترام کے مستحق ہیں مثلاً ناصر خسرو جس نے پانچویں صدی ہجری سے قصیدے سے اصلاح فکر کا کام لیا اور فلسفہ، اخلاق اور اصلاحی مضامین کو قصیدے کا موضوع بنایا۔ لیکن فنی حیثیت سے اس نے قصیدے کو مدح سرائی سے ضرور آزاد کر دیا۔ قصیدے کا دوسرا مصلح سنائی ہے جس نے قصیدے کو بنی نوع انسان کی زندگی کے لیے وقف کیا۔ اس کا خطاب عوام سے ہے۔ قصیدے میں ایسے مضامین بیان کیے جو انسان کی زندگی کو بلند روحانی سطح پر لا سکیں۔ دوسرے الفاظ میں کہہ سکتے ہیں کہ سنائی نے قصیدہ سرائی کو درباری مدح سرائی سے بلند عرفانی روحانی تعلیم کے لیے استعمال

کیا۔ عرفانی قصیدے کا بانی سنائی ہے۔اس دور میں منوچہری نے قصیدے کی اصلاح ایک دوسرے انداز سے کی۔ فنی لحاظ سے اس صنف سخن کو سنوارا اور مناظر قدرت کی مصوری کے لیے استعمال کیا۔ فکری لحاظ سے یہ کوئی بڑی اصلاح نہ تھی لیکن دو بڑی خوبیاں اس میں ضرور تھیں۔ایک منفی کوشش یعنی درباری خرافات سے قصیدے کو آزاد کیا اور دوسری طرف صنعت گری سے قصیدے کے دامن کو پاک کیا۔ پھر ایک ایسے مقصد کے لیے قصیدے کو استعمال کیا جو فن شاعری کے لحاظ سے بہت اہم سمجھا جاتا ہے یعنی فطرت کی مصوری۔ہم اسے شاعر فطرت کہہ سکتے ہیں منوچہری کے قصیدے میں فنیّ لحاظ سے یہ خوصیت بھی ملتی ہے کہ اس نے عربی شعراء کے بلند پایہ قصاید کو سامنے رکھا، اور ان کا تتبع کرنے کی کوشش کی۔ عربی شاعری اور خصوصاً عربی قصاید میں ایک خاص قسم کی واقعیت ہے مثلاً ریگستان عرب کی زندگی کی سطحی تصویریں عربی قصیدوں میں ملتی ہیں۔یہاں تک کہ عربی کے نقادوں کا یہ نظریہ ہے کہ اس صفت میں فارسی کا قصیدہ عربی کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔اس طرح سے منوچہری نے فارسی قصیدے کو عربی قصیدے کا ہم پلّہ بنانے کی کوشش کی ہے۔ سلجوقی دور میں سنائی کی پیروی میں دوسرے بڑے شعراء نے بھی قصیدے کہے مثلاً خاقانی، انوری، ظہیر فاریابی، کمال اسمعیل۔ لیکن یہ شعراء اس کی ہمت نہ کر سکے کہ اپنے انفرادیت اس میدان میں قائم کر دیں۔ انہیں ضرورت زمانہ سے مجبور ہو کر اور بہت سے عنصر بھی قصیدے میں لانے پڑے۔ اگر ان بڑے قصیدہ سراؤں نے قصیدے کے اس صالح عنصر کو جو ناصر خسرو، منوچہری اور سنائی سے ملا تھا اپنی توجہ کا مرکز بنا لیا ہوتا تو فارسی قصیدہ بہت ترقی کر گیا ہوتا۔ ان بڑے قصیدہ سراؤں کے بعد فارسی قصیدے کی تاریخ میں یہ کیفیت محسوس ہوتی ہے کہ بہت سے قصیدہ سرا ان کی عظمت سے مرعوب ہیں اور بجائے اس کے کہ کسی فکری بلندی یا فنی نصب العین کو اپنے سامنے رکھتے، اپنا کمال ان کامیاب قصیدہ سراؤں کی تقلید میں سمجھتے ہیں اور بعض یہ کہتے نظر آتے ہیں کہ "خاقانی ثانی منم"۔تقلید کی اس تیرہ و تار فضا میں صرف چند ہستیاں ایسی نظر آتی ہیں جن کے پاس فکر و فن کی روشنی ہے۔انہوں نے اپنے حدود میں ماحول شکنی کی کوشش کی ہے اور بڑی حد تک کامیاب ہوئے ہیں، ان میں سعدی ،

شیرازی، عرفی شیرازی، غالب دہلوی اور علامہ اقبال کے نام نہ صرف ممتاز ہیں بلکہ قصیدے کی ارتقائی تاریخ کا واحد سرمایہ ہیں۔

ہم نے اپنے تاریخی اشاروں کو سلجوقی دور میں چھوڑا تھا۔اب اس مقام پر اس ترتیب کو قائم رکھتے ہوئے قصیدے کی بعد کی تاریخ کا جائزہ لیتے ہیں۔ سلجوقی دور کے بعد منگولوں کے دور میں جو مجموعی طور پر ایک تقلید کا دور ہے یہ توقع ہی نہیں کی جا سکتی کہ کوئی مصلح نظر آئے لیکن نابغے اپنے ماحول میں استثنائی حیثیت رکھتے ہیں۔ ساتویں صدی ہجری میں شیخ سعدی شیرازی جہاں اور مصلحانہ خدمات انجام دیتے رہے وہاں قصیدہ بھی ان کی اخلاقی کوششوں سے محروم نہ رہا۔ تہذیبی پس منظر اور تہذیبی میراث کے لحاظ سے شیخ سعدی شیرازی سلجوقیوں کے درخشاں دور کی پیداوار ہیں لیکن اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ان کا دور منگولوں کا دور ہے۔ بہرحال قصیدے کی تاریخ میں ان کی ہستی نمایاں ہستی ہے۔انہوں نے فارسی قصیدے میں نہ صرف بلند اخلاقی مضامین بیان کیے بلکہ مدح سرائی کے انداز میں انقلاب پیدا کر دیا اور وہ مدح کی بجائے اپنے ممدوح کو اخلاقی پیغام دیتے ہیں اور بہت صریح الفاظ میں، جبکہ ان کا اصول ہے

دلیر آمدی سعدیا در سخن<br>چو تیغت بدستست فتحی بکن

وہ اپنا اخلاقی پیغام پہنچانے میں دلیری، حق گوئی اور بیباکی سے کام لیتے ہیں ان کے قصاید کی خصوصیت یہی ہے کہ ان کے تمہیدی قصیدے نصیحت سے شروع ہوتے ہیں اور اگر قصیدے میں تشبیب لاتے ہیں تو ان کی تشبیب فکری حیثیت سے ایک نہایت بلند درجے کا پیغام پیش کرتی ہے ان کی تشبیبوں میں دونوں چیزیں ملتی ہیں، سنائی کا عرفان اور منوچہری کی فطرت نگاری اگرچہ نہ اس میں سنائی کی سی عظمت ہوتی ہے اور نہ منوچہری کی سی فنکاری مثلاً یہ قصیدہ:

بامدادان کہ تفاوت نکند لیل و نہار<br>خوش بود دامن صحرا و مناظر بہ بہار

•

اس دور کے بعد تیموری دور میں کوئی باکمال قصیدہ سرا ہمارے اس نقطہ سے نہیں ملتا جو ہماری تنقید کی بنیاد ہے ویسے تیموری دور کے قصیدوں میں فنی گلکاریوں کے علاوہ جس میں یہ دور ممتاز ہے یہ کیفیت ضرور ملتی ہے کہ شاعر مذہبی پیشواؤں اور مقدس ہستیوں کے لیے اپنے جذبات عقیدت کا اظہار کرنا چاہتا ہے مثلاً نعتیہ قصیدے:، منقبت، معراج کے بیان میں۔فلسفے یا عرفان کی بلندی ان قصیدوں میں نہیں ملتی۔

تیموری دور کے بعد ایران میں صفوی دور اور ہندوستان میں سلاطین مغلیہ کا دور باعظمت قصیدے کی مثال صرف عرفی شیرازی کے ہاں پیش کرتا ہے۔ تیموری دور کی مذہبی قصیدہ سرائی کی روایت صفوی دور میں بہت ترقی کر جاتی ہے لیکن ایران میں حمد، نعت و منقبت کے دائرے میں تمام محدود رہتی ہے۔ عرفی شیرازی نے بھی اپنے بلند پایہ قصیدے بیشتر حمد و نعت و منقبت میں کہے ہیں لیکن وہ صرف اس عام موضوع تک ہی محدود نہیں ہیں بلکہ اس میں فلسفہ و عرفان کی بلندیوں سے مضامین عالیہ لیے ہیں اور اس کے فلسفیانہ قصیدہ سرائی کی روایت بیدل سے گذرتی ہوئی غالب تک پہنچی۔ بیدل نے اس فلسفیانہ روایت کو اپنایا لیکن چونکہ ان کا میدان غزل گوئی تھا اس لیے بیدل کی قصیدہ گوئی کو کوئی نمایاں اہمیت حاصل نہ ہو سکی عرفی کی اس روایت کو جو اس شعر میں بیان کی گئی ہے:

قصیدہ کار ہوس پیشگان بُود عرفی
تو از قبیلۂ عشقی وظیفہ ات غزل است

نصب العین کے لحاظ سے جس طرح ہم عرفی کے قصاید دیکھتے ہیں اس آن بان سے پھر یہ کیفیت غالب کے ہاں ملتی ہے۔ خوش قسمتی سے غالب کو ماحول بھی ایسا ملا (یہاں ذاتی ماحول کی طرف اشارہ ہے) جس میں نہ صرف اعلیٰ فلسفیانہ ذوق رکھنے والے موجود تھے بلکہ اپنے زمانے کے ممتاز فلسفہ دان موجود تھے مثلاً مفتی صدرالدین آزردہ اور فضل حق خیرآبادی۔ ایسے ذہین مخاطبوں کے ہوتے ہوئے غالب بیباکی سے فلسفے کی گہرائیوں میں اتر سکتے تھے ورنہ ان کی جو درباری یا سیاسی ممدوحین کے لیے نسبتیں ہیں وہ ظاہر ہے کہ ان

فلسفیانہ گہرائیوں والے اشعار کو ضرور سنتے ہوں گے لیکن سمجھنا ان کے بس کا کام نہیں تھا۔ غالب اپنے قصائد اپنے ممدوحین کے لیے نہیں خود اپنے لیے یا اپنے ان خاص احباب کے لیے جو فلسفیانہ شعر گوئی میں کمال دکھاتے تھے کہتے تھے پھر بھی انہیں درباری اور سیاسی قصاید کا دائرہ تنگنائے نظر آیا اور وسعت بیان میں حمد، نعت، منقبت کے میدان میں ملی۔ یہی راز ہے کہ غالب کے قصاید کی بڑی تعداد مذہبی قصاید کی ہے۔ غالب کے بہترین قصیدے توحید میں ہیں اور توحید ہی میں الہیاتی فکر کے لیے جولانگہ ملتی ہے۔ غالب کے بعد یہ قصیدے کی روایت اقبال تک پہنچی۔ اقبال نے قصیدے کی عروضی صورت کو لے کر فلسفیانہ نکات اور مسائل شعریت کے سانچے میں ڈھال دیے۔ اقبال کے ان فارسی قصاید کو نظموں کی فہرست میں شامل کر لیا جاتا ہے یا غزلوں کی فہرست میں لے لیا جاتا ہے۔ اقبال نے اس لحاظ سے قصیدے کی صورت بھی بدل دی اور اسے جدید نظم کا ہمسر بنا دیا۔ ابیات کی تعداد مختصر کر دی لیکن غزل اور قصیدے میں امتیاز رکھا۔ قصیدے کی خارجیت غزل کی داخلیت کے مقابلے میں اور طول کے مقابلے میں اختصار کر دیا۔ ایران جدید میں قصیدے کو نظم کی حیثیت سے استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کی عروضی ہئیت قائم ہے لیکن فنی ارکان حذف کر دیے گئے۔ اب قصیدہ نظم کی حیثیت رکھتا ہے۔

### مثنوی کا ارتقاء:

ا۔ مثنوی بھی اگرچہ عربی لفظ ہے لیکن یہ صنف سخن ایرانیوں کی ایجاد ہے۔ عربی میں یہ صنف نہ تھی۔ مثنوی میں سب سے پہلی روایت داستان سرائی کی ہے۔ جو رودکی سے شروع ہوتی ہے دقیقی اسے رزمیہ داستان سرائی کے لیے استعمال کرتا ہے۔ اخلاقی انداز بھی داستان ہی کے ضمن میں آجاتا ہے۔ مستقل اخلاقی مثنوی اس زمانے میں نہیں ملتی۔ دقیقی اگرچہ رزمیہ داستان سرائی کی مثنوی کا بانی ہے لیکن عظمت اس میدان میں فردوسی ہی کو حاصل ہوئی۔ رزمیہ مثنوی کی روایت کو فردوسی نے ایسے کمال تک پہنچایا کہ اس کے بعد سینکڑوں نے کوشش کی مگر وہ بات پیدا نہ ہو سکی۔ بیسیوں شاہنامے بلکہ شہنشاہنامے لکھے گئے مگر فردوسی کے مقابل کسی کو بھی فروغ حاصل نہ ہوا اور سب کو یہی اعتراف کرنا

پڑا" او خداوند بود و من بندہ" (انوری)

۲۔ مثنوی میں دوسری روایت اخلاقی مثنوی کی ہے۔اس کا بانی ناصر خسرو ہے جس کی مثنوی "روشنائی نامہ" فارسی کی پہلی مستقل اخلاقی مثنوی ہے یہ روایت چلتی رہی یہاں تک کہ سعدی شیرازی تک پہنچی جس نے اس روایت کو کمال تک پہنچا کر گویا ختم کر دیا۔یہاں ہماری مراد سعدی کی "بوستان" سے ہے۔

۳۔ مثنوی میں تیسری روایت عرفانی مثنوی اور متصوفانہ مثنوی کی ہے جس کا بانی سنائی ہے۔اس روایت کے پیرو بے شمار ہوئے۔عرفان، تصوف اور فلسفہ یہ تینوں عنصر اس روایت میں شریک رہے۔عطار اور پھر رومی نے اس روایت کو اپنے آخری کمال تک پہنچا دیا۔اس کے بعد پھر صدیوں تک بلامبالغہ ہزاروں مثنویاں متصوفانہ اور عرفانی روایت کی پیروی میں لکھی گئیں لیکن رومی کی مثنوی کی عظمت ناقابل رسائی رہی اور ہے۔اس شاہراہ پر چلنے والوں میں اگر رومی کے بعد کسی نے نمایاں حیثیت حاصل کی تو وہ علامہ اقبال ہیں جنہوں نے اس روایت میں فلسفے کے عنصر کو بہت بڑھایا اور اسی وجہ سے وہ رومی کے بعد اپنے لیے ایک نیا مقام پیدا کر سکے ورنہ مشکل تھا۔

۴۔ مثنوی میں چوتھی روایت بزمیہ اور عشقیہ داستان سرائی ہے جس کا بانی نظامی گنجوی ہے اگرچہ نظامی سے پہلے بھی عشقیہ داستانیں اخلاقی اور عرفانی مثنویوں میں ملتی ہیں لیکن یہ سب ضمناً بیان کی گئی ہیں (مثلاً سنائی اور عطار کے یہاں اخلاقی اور صوفیانہ نکتے واضح کرنے کے لیے)نظامی سے پہلے عشقیہ اور بزمیہ مثنوی کی ٹیکنیک نہیں بن سکی تھی۔اس کا کام نظامی نے سرانجام دیا۔نظامی نے رومانی مثنوی کی ایک مستقل ٹیکنیک بنادی جو نظامی کے بعد صدیوں تک نمونہ بنی رہی اور نہ صرف عام شاعروں نے بلکہ بعض باعظمت شاعروں نے اس ٹیکنیک کی پیروی کی جن میں امیر خسرو اور جامی قابل ذکر ہیں۔اس روایت میں، اس میں کوئی شک نہیں، نئے نئے گل بوٹے پیدا کیے گئے مثلاً جامی نے یہ انداز اختیار کیا کہ داستان کا بنیادی پلاٹ عشقیہ ہے مگر داستان کے موڑ پر تصوف و عرفان کے نکتے پیدا کیے۔جامی کی اس روایت کو وارث شاہ نے استعمال کیا۔اس ڈبل ٹیکنیک میں جامی اور خسرو نمایاں حیثیت رکھتے ہیں جو نظامی کے پیرو ہیں۔

۵۔ فلسفیانہ،عرفانی اور متصوفانہ مثنویوں میں ایک ضمنی ٹیکنیک نکالی گئی جس کا بانی بھی سنائی ہے۔ یہ روایت کوئی الگ روایت نہ تھی لیکن یہ ایک الگ ہیئت (Form) ضرور ہے جو بنیادی طور پر عرفانی مثنوی سے متعلق ہے (اس میں شاعر یہ فرض کرتا ہے کہ عالم حقیقت کی سیر کر رہا ہوں اور مختلف مقامات دکھاتا ہے جیسے ابو العلیٰ معرّی کا رسالہ "الغفران") سنائی کی مثنوی "سیر العباد الی معاد" ہے اس مثنوی کی پیروی بہت کم کی گئی۔

سنائی کے بعد ساتویں صدی ہجری میں احد الدین کرمانی نے اپنی مثنوی "مصباح الاصباح" میں یہ انداز برتا۔ ان کے بعد علامہ اقبال نے "جاوید نامہ" میں اس روایت کی پیروی کی۔ یہ روایت چونکہ بین الاقوامی ادبی روایت ہے جس کے سلسلے میں ملٹن اور ڈانٹے کے نام مشہور ہیں۔ اس لیے جاوید نامے کا تعلق اس بین الاقوامی روایت سے ہو جاتا ہے۔

۶۔ جہاں تک مثنویوں کی بنیادی روایات کا تعلق ہے ہماری بحث ختم ہو چکی۔ فارسی مثنوی گوئی میں سب سے اہم چیز انہی روایات کا ارتقاء ہے لیکن مثنوی کی اقسام اور حیثیتیں متعدد قرار دی جا سکتی ہیں مثلاً:

ا۔ ساقی نامے، جیسے ظہوری کا ساقی نامہ جو ساقی ناموں میں سب سے کامیاب ہے اور متعدد شعراء نے ساقی نامے لکھے۔

ب۔ تاریخی مثنویاں، جیسے امیر خسرو کی مثنوی "قران السعدین"۔

ج۔ ترجمے، مثنوی کی صورت میں، جیسے "بھگوت گیتا" کا ترجمہ اور "نل و دمن" کی داستان جو فیضی نے نثر سے نظم میں منتقل کی۔

د۔ ایسی مثنویاں جن میں سیرت رسول نظم ہوئی اور تاریخ اسلام کے واقعات نظم ہوئے جیسے حملۂ حیدری باذل کی۔ غالب بھی ابر گوہر بار کا یہی پلاٹ بنا رہے تھے۔ ان کا خیال تھا کہ شاہنامہ اسلام لکھیں لیکن اس پر عمل نہ ہو سکا۔ فارسی میں ایسی مثنویاں متعدد ہیں لیکن ان میں کوئی بھی معیاری نہیں۔ عصر حاضر میں ایران کے معاصر شاعر نو بخت نے ایک شاہنامہ تصنیف کیا ہے جس میں اسلام کی تاریخ نظم کی ہے۔

ر۔ایسی مثنویاں جس میں ایک بادشاہ کی فتوحات نظم کی ہیں۔ مثلاً ظفر نامۂ ہاتفی جس میں صرف تیمور کے حالات ہیں۔

س۔ایسی مثنویاں جس میں علم یا فن کے متعلق معلومات نظم ہوئی مثلاً باز نامہ، فرس نامہ، باز نامے میں باز کے ناموں اور شکرے وغیرہ شکاری جانوروں کی پرورش اور دوسری معلومات نظم ہوئی ہیں۔ فرس نامے میں گھوڑوں کے متعلق لکھا جاتا ہے۔"فرس نامۂ رنگین"سب سے مشہور ہے۔اسی طرح بعضوں نے صرف و نحو کی مثنویاں بنا دیں۔ تاریخ منظوم، جغرافیہ منظوم، فلسفۂ منظوم وغیرہ بھی مثنوی میں لکھے جاتے رہے۔

## رباعی کا ارتقاء:

۱۔لفظ رباعی عربی کا ہے یعنی چار مصرعوں کی نظم، دوسری اصطلاح دوبیتی ہے اس لیے کہ اس میں دو شعر ہوتے ہیں، یہ اصطلاح نیم فارسی نیم عربی ہے۔ تیسری اصطلاح جو علاوہ اپنے دوسرے معانی کے، رباعی کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے، ترانہ ہے یہ اصطلاح خالص فارسی ہے۔ باوجود اس کے صنف سخن خالص ایرانی ہے، عربی ادب میں اس کا وجود نہ تھا۔ ایرانیوں نے یہ صنف ایجاد کی۔ اس کی ایجاد کے بارے میں جو مشہور واقعہ تذکروں میں ملتا ہے وہ بعض کے نزدیک صفاری دور کا ہے بعض کے نزدیک سامانی دور کا ہے۔ بہرحال صفاری دور میں ہمیں رباعی کا وجود ملتا ہے اور پھر سامانی دور میں کافی رباعیاں ملتی ہیں۔ لیکن سامانی دور تک ابھی کوئی خاص روایت رباعی میں قائم نہیں ہوئی تھی۔

۲۔غزنوی دور میں ابو سعید ابو الخیر اور خواجہ عبد اللہ انصاری دو صوفی شاعر ملتے ہیں جنہوں نے رباعی میں ایک نئی روایت قائم کی یعنی متصوفانہ اور عرفانی رباعی کی بنیاد ڈالی۔ یہ دو بزرگ چونکہ غزنوی دور کے آخری ایام میں ہوئے ہیں اس لیے انہیں خاص طور پر ابو سعید ابو الخیر کو سلجوقی دور کے آغاز کے شعراء میں شمار کیا جاتا ہے۔

۳۔ابو سعید ابو الخیر کی قائم کی ہوئی متصوفانہ رباعی کی روایت سلجوقی دور میں پھر منگولوں

کے دور میں کافی ترقی کر گئی۔ اس روایت کی پیروی برابر جاری رہی اور اب تک جاری ہے۔ شیخ فرید الدین عطار نے کئی ہزار رباعیاں کہیں جن کا مجموعہ "مختار نامہ" کے نام سے مشہور ہے۔ بابا افضل الدین کاشی (کاشانی) جو منگولوں کے دور میں ہوئے ہیں، ایران کے رباعی گو شعراء میں یعنی متصوفانہ رباعی کی روایت کے پیروؤں میں اپنی ممتاز درجہ رکھتے ہیں۔

۴۔ ابو سعید ابو الخیر اور خواجہ عبداللہ انصاری کی قائم کردہ روایت میں اختراع بابا طاہر عریاں ہمدانی نے کی۔ انہوں نے متصوفانہ رباعی میں دو چیزوں کا اضافہ کیا۔

ا۔ عشق حقیقی میں عشق مجازی کے انداز کی حرارت پیدا کر دی۔

ب۔ رباعی کا وزن وہ اختیار کیا جو فہلویات کے ترانوں میں استعمال ہوتا تھا۔ عربی عروض کے لحاظ سے اسے قطعہ کا وزن کہتے ہیں۔ اس وزن کو چونکہ فہلویات میں مقامی بولیوں سے بڑی سازگاری حاصل ہو چکی تھی اس لیے بابا طاہر نے مقامی بولی میں رباعی کہی۔ لیکن بابا طاہر کی روایت اپنی آپ نظیر بن کر رہ گئی اور اس کی پیروی کوئی نہ کر سکا۔ صدیوں بعد اقبال نے اس روایت کو، اس کے وزن اور طرز ادا کو اپنایا اور فارسی زبان میں وہی سوز و گداز پیدا کرنے کا کامیاب تجربہ کیا جو بابا طاہر کی دیہاتی زبان میں اپنی پوری معصومیت اور سادگی کے ساتھ ملتا ہے جیسا کہ "ارمغان حجاز" کی رباعیات سے ظاہر ہے۔

۵۔ بابا طاہر عریاں نے متصوفانہ رباعی میں جو اختراع کی تھی وہ اسی تک رہ گئی۔ اس کے بعد رباعی اپنے متصوفانہ انداز میں بڑھتی رہی اور سحابی استرآبادی تک پہنچی جو صفوی دور کا رباعی گو شاعر تھا۔ سحابی کے بعد کوئی ایسا رباعی گو پیدا نہیں ہوا جس نے رباعی میں نمایاں حیثیت حاصل کی ہو۔

۶۔ رباعی گوئی میں دوسری روایت خیام نے قائم کی۔ یہ فلسفیانہ رباعی کی روایت تھی جس مین حیرت انگیز کیفیت یہ رکھی گئی تھی کہ فلسفے کو شعریت کے سانچے میں ڈھال دیا گیا۔ یہ چونکہ فن کے لحاظ سے انتہائی نازک کام ہے اس لیے خیام کی قائم کردہ روایت کی پیروی کرنے والوں میں کوئی قابل ذکر نہیں ہے۔ گویا خیام کی روایت خیام ہی تک محدود رہی، اس لیے نہیں کہ قابل قبول نہ تھی بلکہ اس لیے کہ دوسرے فنکاروں کے بس کا کام نہ تھا۔

## قطعہ کا ارتقاء:

۱۔ قطعہ کا وجود بھی رباعی کے ساتھ ساتھ ملتا ہے لیکن قطعہ گوئی میں روایت قائم کرنے والا انوری ہے۔ انوری نے قطعات کی فنی حیثیت قائم کی یعنی قطعہ کے مصرعوں میں اور ابیات میں جس قسم کا ربط ہونا چاہیے ویسا ربط پیدا کیا اور قطعہ میں گفتگو کا لطف پیدا کر دیا بالکل ایسا ہی جیسا کہ غالب کے خطوط میں ہے۔ دوسرا شخص ابن یمن ہے جس نے قطعے میں اس قدر دلچسپی لی کہ زندگی بھر قطعات ہی کہے۔ ویسے اس کا دیوان بھی ہے جو دوسری اصناف پر بھی مشتمل ہے۔ اس نے اخلاقیات کو قطعہ کا موضوع بنایا۔ اس لحاظ سے کہہ سکتے ہیں کہ قطعہ گوئی میں اخلاقی قطعہ گوئی کی روایت ابن یمن نے قائم کر دی۔ خلاصہ یہ کہ انوری نے ٹیکنیک کو سنوارا اور ابن یمین نے موضوع کو مستقل حیثیت دی۔ اس روایت کی پیروی برابر جاری رہی لیکن سوائے شیخ سعدی شیرازی کے کوئی بھی نمایاں حیثیت حاصل نہ کر سکا۔ شاید سعدی نے یہ محسوس کر کے کہ قطعہ میں اتنی دلکشی نہیں ہے وہ تنہا اپنا وجود قائم رکھ سکے انہوں نے ایک نئی فنی تدبیر کی یعنی نثر میں جہاں نثر ایسے مقام پر پہنچتی ہے کہ کسی جذبہ کو نمایاں کرنے کی ضرورت پیش آئے تو وہ قطعہ استعمال کرتے ہیں چنانچہ گلستان میں انہوں نے گویا نثر کے باغ میں قطعات کی کیاریاں جا بجا لگائی ہیں۔

۲۔ قطعے میں دوسری روایت متصوفانہ اور عارفانہ قطعہ گوئی کی ہے جو سنائی سے شروع ہوتی ہے لیکن اس کے بعد پھر کوئی ممتاز قطعہ گو سوائے ضیاء الدین نخشبی کے جو التتمش کے زمانے میں ہندوستان میں گذرا ہے کوئی اور نہیں کہا جا سکتا۔ نخشبی نے بھی سعدی شیرازی کی طرح قطعات کو نثر میں کھپایا ہے۔ یہ کیفیت ان کی کتاب "سبق السلوک" میں ہے جو دراصل نثر میں ہے لیکن ان کے تمام متصوفانہ قطعات اس کتاب میں شامل ہیں گو شیخ سعدی شیرازی کی شہرت نے انہیں گمنامی میں چھوڑ دیا۔

محمد اقبال شاهد
استاد زبان و ادبیات فارسی، اسلامیہ یونیورسٹی
بہاولپور

# علامہ اقبال اور عرشی (۱)

علامہ اقبال کو انگلستان سے تعلیم حاصل کر کے آئے ہوئے ابھی چند برس ہی گذرے تھے کہ پہلی جنگ عظیم نے دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ جب ۱۹۱۸ء میں جنگ ختم ہوئی تو سارے عالم اسلام پر حسرت و یاس اور بے بسی کے بادل چھائے ہوئے تھے۔

علامہ اقبال کے دل پر اتنا گہرا اثر ہوا کہ وہ بالکل چپ ہو کر رہ گئے۔ جس پر ملک کے اخبارات و جرائد اور مدبرین نے علامہ صاحب کی مہر سکوت توڑنے کی سعی و کاوش کی۔ انہیں آوازوں میں ایک آواز علامہ عرشی صاحب کی بھی تھی۔ علامہ عرشی نے روزنامہ "زمیندار" میں علامہ اقبال کے نام ایک پیغام شائع کرایا جو حسب ذیل ہے۔ (۲)

ای ترنم های رنگینت گلستان سخن
معنی عیسیٰ دمت بخشندۂ جان سخن
ای حیات تازه دادی نغمه را از نطق خویش
گشته ای شور افگن ارض و سما از نطق خویش
از عروس طبع بر ما جلوه ها پاشیده ای
وز چمن زار معانی تازه گلها چیده ای (۳)
شعله سوز اندوز از آتش نوایی های تو
باده کیف آموز از تخیل ذوق افزای تو
یافت از تو مرکزی هنگامۂ بی تاب ما
ریختی تخم سکون در مزرع سیماب ما

لیکن ای اقبال این رنگین نوایی تا بہ کی
از نفس گرمی و از دل شعلہ زایی تا بہ کی
ای تویی در آشیان و گلشنت برباد رفت
نغمہ یی ماندی و پرواز تو با صیاد رفت
خیز و گلبانگ دحل در گنبد خضرا فگن
از قبور آیند خلقی شور صور آسا فگن
خیز و صوت خود بر آهنگ رجز تبدیل کن
قطرہ یی داری، بیاور، در شرر تحلیل کن
خیز ازین کنج متانت جلویی بر ما فگن
حان بیا " همچو سنایی گوی در میدان فگن "

عرشی صاحب کا یہ دردناک پیغام جب " زمیندار " میں شائع ہوا تو حضرت مولانا ظفر علی خان وہ پرچہ لے کر خود علامہ اقبال کی خدمت میں حاضر ہوئے اور یہ پیغام گوش گزار کیا۔ علامہ اقبال نے جواب میں فرمایا کہ میں اپنا پیام مثنوی " اسرار و رموز " میں دے چکا ہوں تاہم انہوں نے ذیل کے اشعار اشاعت کے لئے دیئے۔

دانی کہ چیست شیوۂ مستان پختہ کار
عرشی گمان مدار کہ پیمانہ ام شکست
دارم هنوز از کرم ساقی حجاز
آہِ درونہ تاب کہ خیزد ز سینہ مست
از شاخسار فطرت من می دمد هنوز
آن لالہ یی کہ موج نسیمی دلش نخست
لیکن شنیدہ ای کہ دم گردش شراب،
پیر عجم چہ گفت بہ رندان می پرست؟
"دانا کہ دیدہ شعبدۂ چرخ حقہ باز
هنگامہ باز چید، و در گفت و گو ببست"

علامہ کے اس جواب سے ملّت کے درد مند افراد کو بہت اضطراب ہوا۔ مقصد یہ تھا کہ علامہ لب کشائی فرما کر ملّت کے مردہ جسم میں نئی روح دوڑا دیں اور نوجوانوں کے سہمے ہوئے دلوں کو حوصلہ دے کر انہیں میدان شہادت میں لا کھڑا کریں۔ لیکن علامہ نے فرمایا کہ یہ عمل کا وقت ہے باتوں کا نہیں اس پر مولانا ظفر علی خان اور حکیم طغرائی نے بھی عرشی صاحب کی ہمنوائی میں نظمیں لکھیں جو "زمیندار" میں شائع ہوئیں اور آخر علامہ اقبال نے آمادگی کا اظہار کیا اور ذیل کی نظم لکھی۔

شعلہ در آغوش دارد عشق بی پروای من
برنخیزد یک شرار از قسمت نازای من
تیغ لا در پنجۂ این کافر دیرینہ دہ
باز بنگر در جہان ھنگامۂ الّای من
بہر دھلیز تو از ھندوستان آوردہ ام
سجدۂ شوقی کہ خون گردید در سیمای من (۴)

یہ تھی علامہ عرشی اور علامہ اقبال کی پہلی قلمی ملاقات ۔ اس وقت عرشی صاحب کی عمر ۲۵ سال کے لگ بھگ تھی۔ اس کے بعد سلسلہ بڑھتا گیا۔ "جاوید نامہ" شائع ہوا تو اس میں فلک مشتری پر علامہ اقبال کی حلّاج سے ملاقات ہوئی۔ علامہ اقبال نے "جوہر مصطفیٰ" کی حقیقت حلاج کی زبانی یوں بیان کرتے ہیں۔

عبدہٗ از فہم تو بالا تر است
زانکہ او ھم آدم و ھم جوھر است

عبدہٗ صورت گر تقدیر ھا
اندرو ویرانہ ھا تعمیر ھا

کس ز سرّ عبدهٗ آگاہ نیست
عبدہٗ جز سرّ الا اللہ نیست

یہاں تک کہ صاف صاف کہہ جاتے ہیں:

لا الٰہ تیغ دو دم او عبدہٗ
فاش تر خواہی بگو ہو عبدہٗ

اس مقام پر عرشی صاحب مطمئن نہ ہو سکے ان کا استفسار صوفی تبسم کے ذریعہ علامہ اقبال تک پہنچا، انہوں نے تشریح فرمائی جو صوفی صاحب نے عرشی تک پہنچا دی۔ اس پر بھی عرشی صاحب نے تسلی نہ پائی۔ اس طرح دو تین مرتبہ سوال و جواب ہوئے۔ آخر صوفی تبسم صاحب نے عرشی صاحب سے کہا کہ بالمشافہ گفتگو ہو جائے تو بات صاف ہو جائے۔ اس کے بعد عرشی صاحب امرتسر سے لاہور آئے اور حسب معمول صوفی صاحب کے مکان واقع ذیل دار روڈ پر قیام کیا۔ وہاں سے چند احباب کے ہمراہ علامہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ دوران گفتگو عرشی صاحب نے "ھو عبدہٗ" پر اپنا تامّل ظاہر کیا تو علامہ نے تقریر فرمائی۔ اس طرح آمنے سامنے سوال و جواب ہوتے رہے۔ آخر علامہ اقبال نے کہا کہ "یہ بات میں نے تو نہیں کہی" اپنے کشف کے مطابق حلاج کہہ رہا ہے۔

اس جزئی اختلاف فہم و خیال کے باوجود علامہ اقبال اور عرشی صاحب میں ملاقاتوں اور خط و کتابت کا سلسلہ جاری رہا۔ جب کبھی عرشی صاحب کو امرتسر سے لاہور آنے میں دیر ہو جاتی تو علامہ صاحب صوفی تبسم سے کہتے "بہت دن ہوئے مولوی ھوری نہیں آئے" (۵)

۱۹۳۵ء میں عرشی صاحب "جاوید نامہ" اور "بال جبریل" کا مطالعہ کر رہے تھے کہ انہیں محسوس ہوا کہ "مثنوی معنوی" کا بہ نظر عمیق مطالعہ کرنا چاہیۓ اس لیۓ انہوں نے تقریباً ۱۸ دن میں نصف سے زیادہ مثنوی اس طرح دیکھ ڈالی کہ ایک شعر سے بھی سرسری عبور نہیں کیا۔ ہر لفظ پر غور کیا اور ہر ترکیب سے لطف یاب ہوئے۔ مثنوی کے مطالعہ کے دوران چند مشکل مقامات آئے جن کے لیۓ انہوں نے اپنے ارد گرد نگاہ ڈالی تو "جاوید

نامہ" کے خالق کے سوا کوئی شخص نظر نہ آیا جو اس راہ کے نشیب و فراز سے واقف ہو۔ عرشی صاحب اس وقت ساہی وال کے ایک گاؤں میں مقیم تھے جب امرتسر واپس گئے تو پہنچتے ہی علامہ اقبال کی خدمت میں مزاج پرسی کے لئے عریضہ تحریر کیا اور مدعا بھی ظاہر کیا۔

علامہ اقبال نے حسب عادت بہت تسلّی بخش جواب دیا جسے ذیل میں نقل کیا جاتا ہے۔(۶)

لاہور۔ ۱۹ مارچ ۱۹۳۵ء

جناب عرشی صاحب

السلام علیکم

آپ کا خط ابھی ملا ہے۔ میری صحت عامہ تو بہتر ہو گئی ہے مگر آواز پر ابھی خاطر خواہ اثر نہیں ہوا۔ علاج برقی ایک سال تک جاری رہے گا آپ اسلام اور اس کے حقائق کی لذت سے آشنا ہیں۔ مثنوی رومی کے پڑھنے سے اگر قلب میں گرمیٔ شوق پیدا ہو جائے تو اور کیا چاہیئے شوق خود مرشد ہے۔ میں ایک مدت سے مطالعۂ کتب ترک کر چکا ہوں اگر کبھی کچھ پڑھتا ہوں تو صرف قرآن یا مثنوی رومی۔ افسوس ہے ہم اچھے زمانے میں پیدا نہ ہوسکے۔

کیا غضب ہے کہ اس زمانے میں
ایک بھی صاحب سرور نہیں

بہرحال قرآن اور مثنوی کا مطالعہ جاری رکھیئے۔ مجھ سے بھی کبھی کبھی ملتے رہیئے۔ اس واسطے نہیں کہ میں آپ کو کچھ سکھا سکوں، بلکہ اس واسطے کہ ایک ہی قسم کا شوق رکھنے والوں کی صحبت بعض اوقات ایسے نتائج پیدا کر جاتی ہے جو کسی کے خواب و خیال میں بھی نہیں ہوتے۔ یہ بات زندگی کے ان اسرار میں سے ہے جن کو جاننے والے مسلمانان ہند کی بدنصیبی سے اب اس ملک میں پیدا نہیں ہوتے۔ زیادہ کیا عرض کروں!

محمد اقبال

اس کے بعد عرشی صاحب برابر علاّمہ اقبال کی خدمت میں حاضر ہوتے رہے۔ اور ان کی گفتگو کا غالب حصّہ باریک روحانی، متصوّفانہ اور قرآنی مسائل سے متعلق ہوتا۔

عرشی صاحب عموماً سوالات کی فہرست تیار کر کے لے جاتے اور علاّمہ اقبال ہر سوال کے جواب میں کافی دیر تک گفتگو فرماتے اور جب تک عرشی صاحب کی تسلّی نہ ہوتی علاّمہ یہ سلسلہ جاری رکھتے۔(۷)

ایک دفعہ علامہ اقبال نے گانا سننے کی خواہش کا اظہار کیا تو سراج نظامی مرحوم نے فارسی اور اردو غزلوں کے علاوہ عرشی صاحب کی پنجابی نظم خاص لے میں سنائی جس کا ایک بند مندرجہ ذیل ہے۔

باد خزاں جھُلے تے جھُل جائے
جوبن خاک رلے تے رل جائے
مٹی ہو جائے سونا تیرے سامنے بہہ کے رونا
دکھ تینوں نہیں دسنا

سننے کے بعد علاّمہ پوچھنے لگے "کس کی نظم ہے" صوفی تبسّم نے کہا "عرشی صاحب کی" حیران ہو کر فرمایا "میں تو عرشی صاحب کو صرف مولوی سمجھتا رہا۔ یہ بات معلوم نہ تھی کہ ان کے سینے میں ایک درد بھرا ہوا دل ہے۔ اچھی نظم لکھی ہے۔ کچھ دنوں کے بعد صوفی تبسّم کو پھر بلایا اور کہنے لگے اس روز عرشی صاحب کی جو نظم سراج نظامی نے سنائی تھی بہت اچھی ہے کیا وہ پھر نہیں آسکتا۔ ساتھ ہی یہ بول آہستہ آہستہ گنگنا کر پڑھنے لگے(۸)

اساں ھنجواں دا ھار پرونا
دکھ تینوں نہیں دسنا

عرشی صاحب علاّمہ اقبال کی زندگی کے آخری ایام تک ان کی خدمت میں حاضر ہوتے رہے اور ان کی زندگی کو بڑے قریب سے دیکھا اور ان کی وفات کے بعد آپ نے اقبال ریویو، اور کئی دیگر رسالوں میں علاّمہ اقبال کے متعلق قابل ستائش مضامین اور مقالات لکھے۔

۱۹۶۷ء میں یوم اقبال پر آپ کو "سند اقبال" ملی۔ آپ کی کتاب "نقوش اقبال" علامہ اقبال کی زندگی اور فکر و نظر پر بہترین کتاب ہے۔

علاّمہ عرشی فرماتے تھے کہ علاّمہ اقبال کی ملاقات کا نشہ اور سرور کئی کئی دن تک رہتا، جس کا احاطہ کرنا ممکن نہیں (۹) اس طرح انہوں نے علامہ اقبال کی وفات کے بعد ان کی قرآنی فکر کو لوگوں پر ظاہر کرنے کی پوری کوشش کی۔

## حواشی

۱۔ حکیم محمد حسین عرشی امرتسری (۱۸۹۲ - ۱۹۸۵ء) آپ کا فارسی مجموعۂ کلام محمد حسین تسبیحی نے ۱۹۷۵ء میں چھپوایا۔ اردو مجموعہ "رسوا کیا مجھے" عبد الرشید فاضل نے ۱۹۷۵ء میں کراچی سے شائع کیا۔ مثنوی "جنت کا گہنا" "مقدمہ حیات محمدؐ" "تاویل و تنزیل" "مسیحیت کی آغوش میں" "تحقیق قربانی" "نقوش اقبال" اور "جن" آپ کی معروف تصانیف ہیں۔ آپ ساری عمر ادارۂ فیض الاسلام راولپنڈی سے منسلک رہے۔

۲۔ نقش ھای رنگ رنگ، علاّمہ محمد حسین عرشی، ص ۱۳۳۔

۳۔ رحیم بخش شاہین نے "اوراق گم گشتہ" میں بحوالہ ماہنامہ فیض الاسلام لاہور جولائی ۱۹۶۶ء "معانی" کی بجائے تکلم لکھا ہے (اوراق گم گشتہ ص: ۱۰۳)۔ ڈاکٹر سید سبط حسن رضوی نے "فارسی گویان پاکستان" میں بھی تکلم لکھا ہے (ص: ۴۳۲)

۴۔ نقش ھای رنگ رنگ، ص ۱۳۵۔

۵۔ ڈاکٹر عابد، علامہ اقبال اور عرشی، ماہنامہ فیض الاسلام، راولپنڈی، خصوصی شمارہ "اقبال نمبر" جنوری ۱۹۷۸، ص ۶۴۔

۶۔ "اقبال ریویو" مجلہ اقبال اکادمی پاکستان کراچی، ۱۹۷۴ ص۔ ۱۵،

۷۔ علامہ اقبال کی صحبت میں علامہ عرشی، ملفوظات اقبال، لاہور ۱۹۷۷، ص ۵۶۔

۸۔ ماہنامہ "فیض الاسلام" راولپنڈی، اقبال نمبر، ص ۶۶

۹۔ اقبال ریویو، کراچی ۱۹۷۴، ص ۱۶۔

اقبالِ عرفانی

ڈاکٹر خواجہ عبدالحمید عرفانی

پیش لفظ - ڈاکٹر جاوید اقبال

تعارف - نسیم حجازی

اقبال نامه

نوشته :

دکتر محمد حسین تسبیحی (رها)

اسلام آباد - پاکستان
۱٤۱۳ هـ ق
۱۳۷۲ هـ ش
۱۹۹۳ م

نکاتِ فن

* جوہرِ عروض
* جائزہ
* راگ رنگ

آغا صادق

فارسی

یونٹ 18 - 1 انٹرمیڈیٹ کوڈ 361

علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی، اسلام آباد

# کتاب هایی که برای دانش دریافت شد

* گلهـای عـرفـان، منظومه هـای امـام خمینی با ترجمه اردو و انگلیسی، از سیّد فیضی و دکتر سیّد سبط حسن رضوی، انجمن فارسی اسلام آباد، ٤٤٥، خیابان. ۹، سکتر جی- نائن/فور- اسلام آباد
* ثقافت استقلال از جواد منصوری، اردو ترجمه از دکتر سیّد سبط حسن رضوی و دکتر سیّد علی رضا نقوی، رایزنی فرهنگی جمهوری اسلامی ایران- اسلام آباد
* نکات فن، آغا صادق، انستی تیوت آف تهرد ورلد آرت ایند لتریچر- ۱٦ وندر میر رود لندن ویست٥-
* کتاب فارسی ( انتر میدیت)، علامه اقبال اوپن یونیورستی- اسلام آباد.
* ا فکار نیّر، مجموعه مراثی، مقبول حسین نیّر. رضویه سوسائتی. کراچی
* اقبال نامه، از دکتر محمد حسین تسبیحی (رها)، کتابخانه گنج بخش مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، اسلام آباد.
* اقبال عرفانی، از دکتر خواجه عبدالحمید عرفانی، بزم رومی اقبال، ٤. مادل تاون- سیالکوت-
* کشمیر بلاتا هے تم کو، از شاهین کوثر، اسلامك بك دپو جناح مارکیت، مظفر آباد-
* دکتر عندلیب شادانی، از ڈکتر کلثوم ابوالبشر، دهاکه یونیورستی- بنگلادیش.
* گلدسته مثنوی، از مفتی جلال الدین احمد امجدی، اداره معارف نعمانیه، شاد باغ، لاهور
* معدن التواریخ، از ابوالطاهر فدا حسین فدا، اداره معارف نعمانیه، لاهور

* Studies in Persian Language and Literature
Dr.A.Shakoor Ahsan, Bazm-e-Iqbal, Lahore

## مجله هایی که برای دانش دریافت شد

* نشریهٔ دانش شهرداری ایران (فارسی) شماره ۳۰، خرداد ماه ۷۲
* کلك (فارسی) ماهنامه، تهران- صندوق پستی ۹۱٦-۱۳۱٤٥، ش/٤٠، تیر ۱۳۷۲
* قند پارسی (فارسی)، رایزنی فرهنگی جمهوری اسلامی ایران، دهلی نو- ش/٥، زمستان ۱۳۷۱
* اقبال، فصلنامه، بزم اقبال، لاهور، ج/٤٠، ش/۹، ستمبر ۱۹۹۳م.
* درویش، ماهنامه، ٥٤ عبدالکریم روڈ، لاهور-ج/٥ ،ش/۷
* الفجر، ماهنامه، پوسٹ بکس نمبر ۲٤٨٤- ج/٥ ،ش/۱، ستمبر ۱۹۹۳م.
* معارف، ماهنامه، دارالمصنفیّن شبلی اکیڈمی، اعظم گڑھ، ج/۱٥۲، جولائی ۱۹۹۳م
* همدرد صحت، ماهنامه همدرد فاونڈیشن، ناظم آباد، کراچی، ج/٦۱، ش/۹، ستمبر ۱۹۹۳م.
* مصباح القرآن، ماهنامه، ۱۰ گنگارام بلڈنگ شاهراه قائداعظم، لاهور، ج/٥ ،ش/۸، ستمبر ۱۹۹۳م
* اکرام المشائخ،فصلنامه، خانقاه عالیه چشتیه ڈیره نواب صاحب، بهاولپور، ج/۳ ،ش/۲، جون ۱۹۹۳م
* اخبار اردو، ماهنامه، مقتدره قومی زبان، اسلام آباد، ج/۱۰، ش/۸، اگست ۱۹۹۳م
* قوّت، ماهنامه، ۹۲ کینال پارك گلبرگ ۱۱، لاهور، ج/٤ ،ش/۷، جولائی ۱۹۹۳م
* شمس الاسلام، ماهنامه، دفتر مجلس حزب الانصار، بهیره، سرگودها، ج/٥٥ ،ش/٦، جون ۱۹۹۳م

* سب رس ، ماهنامه، اداره ادبیات اردو ، حیدرآباد (هند) ، ج/ ۵۵، ش/ ٦،
جون ۱۹۹۳م
* قومی زبان، ماهنامه، انجمن ترقی اردو پاکستان، کراچی، ج/ ٦٥، ش/ ۸،
اگست ۱۹۹۳م.
* نوائے سادات، ماهنامه، ۱۱۳ لاله زار، راولپنڈی کینت.
* طلوع افکار، ماهنامه، ایچ ۲۸۔ رضویه سوسائتی- کراچی.
* خواجگان، ماهنامه، ۹ . ۱ کالج روڈ، جی او آر ۱ ،لاهور، ج/ ۲۳، ش/ ۹،
* ارشاد، دوهفتگی، اے . ۵۵ بلاك نمبر . ۲، فیڈرل بی ایریا، کراچی.
* تنظیم المکاتب، گولاگنج، لکهنو (هند).
* سروش، ماهنامه، از نشریات ادارهٔ مطبوعات پاکستان، صندوق پستی
شماره ۲ . ۱۱- اسلام آباد، ج/ ١٦، ش/ ۳- جولائی اگست ۱۹۹۳.
* نئی قیادت، دوهفتگی، پوست بکس نمبر ٢٤٨٤، ناظم آباد-
کراچی-ج/ ٤، ش/ ٥، جولائی ۱۹۹۳-
* انصاف، هفتگی، راولپندی- ۱۷ اگست ۱۹۹۳.
* المجلس، ۲- اے مسلم تاون- لاهور ج/ ٥، ش/ ۹، ماه ستمبر ۱۹۹۳-
* خیرالعمل، ماهنامه، ٦٦ نیو سمن آباد، لاهور، ج/ ١٦، ش/ ۱،
ستمبر ۱۹۹۳
* پیام عمل، ماهنامه، ۲۸ نیو انارکلی- لاهور- ج/ ۳٥، ش/ ٦-
ستمبر ۱۹۹۳
* Mahjubah, Islamic thought foundation,
P.O. Box No.141555:Tehran, Serial No.105.
* Hamdard Islamicus, Hamdard Foundation, Karachi,74700,
Vol-xv, Autumn,1992, No.3.

# مقالاتی که برای دانش دریافت شد

## فارسی:

| | | |
|---|---|---|
| * میرزا نصرت کوچانی طبیب | دکتر پرویز اذکائی | همدان- ایران |
| * متون ارشادات میر سیّد علی همدانی | غلام حسن خپلو | بلتستان |
| * غالب شناسی در ایران | دکتر سیّد حسن عباس | تهران |
| * زبان فارسی را در شبه قارۂ هند در یابید | دکتر رضا مصطفوی | دهلی - هند |
| * نگاهی به عشاقنامه عراقی | دکتر محمد اختر چیمه | فیصل آباد |
| * صامت اصفهانی | دکتر ظهور الدین احمد | لاهور |
| * صوفی محمد افضل فقیر | نجم الرشید | اسلام آباد |

## اردو:

| | | |
|---|---|---|
| * فقر در نظر خواجه حافظ شیرازی | محمد بشیر رانجھا | بدین - سند |
| * فقر در نظر سلطان باھو | محمد بشیر رانجھا | بدین -سند |
| * بال جبریل کی غزلوں پر حافظ کے اثرات | ڈاکٹر محمد اسلم ضیاء | جھنگ |
| * بلوچستان میں زبان و ادبیات فارسی | ڈاکٹر انعام الحق کوثر | کوئٹہ |
| * امیر خسرو دھلوی | اصباح خان | علیگڑھ-ھند |
| * شاہ سیّد نور بخش | زاھد موسوی | بلتستان |
| * تذکرہ سرو آزاد | ڈاکٹر سیّد حسن عباس | تہران |
| * سیّد باقر طباطبائی | کنیز بتول | بنگلادیش |
| * محمد فرخ سیر شہید کے مقرب فارسی شعراء | ایم - ابصار احمد | علیگڑھ-ھند |

## English

* How can Alsuyuti's Culture boost on current Renaissance of Islam,
  by Dr. Sultan Altaf Ali Quetta.
* Development of Persian gazal. by Iqabal Shahid. Bahawalpur.
* Contribution of the Persian Language and the persians to the world civilisation.
  by Dr. Reza Mostafavi Sabswari. Tehran. Iran
* The story of Rustam and Isfandyar.
  by Syed Akhtar Hussain. New Delhi.
* The Quranic Foundation of Iqbal's Philosophy of Ego,
  by Brig (Retd) M. Ashraf Chaudhry.

## درست نامه شماره ۳۳

| درست | سطر | صفحه |
|---|---|---|
| زد و | ۱۵ | ٤۰ |
| میر و درد | ۲ | ٤۰ |
| قصیده | ٤ | ٤۱ |
| واژه ها | ۱۵ | ۸۱ |
| کرد | ۱٤ | ۸۳ |
| ستاید | ۵ | ۸۵ |
| دستان | ۱۷ | ۸۵ |
| صفحه | ۵ | ۸۹ |
| دانشها و هنرهایی | ۷ | ۹۱ |
| تاریخیی | ۲ | ۱۵۷ |
| حاصل | ۱۷ | ۱۵۷ |
| خصوصیّت | ۱۲ | ۱٦٤ |

STUDIES IN PERSIAN LANGUAGE AND LITERATURE

By

Dr A. Shakoor Ahsan

BAZM E IQBAL LAHORE
PAKISTAN

سرزمین بنگلادیش سے اردو میں اشاعت پذیر اولین ضخیم تحقیقی مقالہ

ڈاکٹر عندلیب شادانی
حیات اور کارنامے

از
ڈاکٹر کلثوم ابوالبشر
شعبۂ اردو و فارسی، ڈھاکا یونیورسٹی، بنگلادیش

قند پارسی

مدیر مسئول
رایزن فرهنگی جمهوری اسلامی ایران

مدیر مجله
دکتر شریف حسین قاسمی

فصلنامهٔ رایزنی فرهنگی سفارت جمهوری اسلامی ایران، دهلی نو
شماره ده زمستان ۱۳۷۱ (۱۹۹۳)

E-SAHAR" and "ISHARAT" are the beacons of sagacity and wisdom embellished with excellent literary style. Josh amalgamated reason with intuition. His intellectual background buttressed his creeds and conceptions. The empiricist like Berkeley and Locke believed in sense - experiences and impressions as the source of knowledge. The Rationalists like Aristotle and Russell regarded intellect as the orbit of true and scientific learning. The skeptics like Descartes believed in methodological skepticism. The pragmatists like Pierce, James and Dewey believed in the experimental aspect of knowledge. The idealists and intuitionists like Plato and Bergson believed in attaining the real and higher knowledge through spirit. But Josh seems to be close to Immanuel Kant who furnished a balance between matter and mind. Josh is the best example of rational and intuitive responses.

He is like the morning star that bids good-bye to the stars of night, snatching their light from them and like the morning star, he is a sun of the morning of inspiration, genius, capabilities and craftsmanship. Dauntlessly he has revealed the facts and became a poineer of the new era in Urdu poetry which is the age of light.

* * * * * * * *

جوصنم کدوں میں بیاں کروں تو صنم بھی سجدے میں گر پڑیں

وہ مسلا ھے پچھلے پہر مزہ مرے دل کو جوش نماز میں

"Before the idols when I speak
They bow in adoration I seek
And late at night when I do pray
In ecstasy I learn to sway".

He has recognized ultimate truth through the beautiful objects of Nature. Like William Wordsworth, he delved deep into the mysteries of Self through the landscapes and scenes of Nature. Like Wordsworth, he never claimed to be a panthiest, but his following couplet reveals the spiritual belief of the poet. He says:

ھم ایسے اھلِ نظر کو ثبوت حق کے لئے

اگر رسول نہ ھوتے تو صبح کافی تھی

"To us seers of truth of Him
Without prophets was dawn a hymn".

The natural sceneries bewitched his hyper-sensitive soul. When the stars glittered and the thrush twittered, when the moon - like elves glanced and the leaves of trees danced, the soul of Josh soared to higher zones and touched the spiritual zenith. His heart throbbed and his eyes gushed.

His fifteen poetical works and four prose books reveal the deeper recesses of his pathetic heart and meditative mind. The posthumously published collection of his poetry book "MIZRAB-O-MEHRAB" is a commendable addition to Urdu literature. His prose is also full of wit and wisdom. The Gulistan and Bostan of Saadi and the Essays of Bacon are, of course, a compendium of practical wisdom but the "MAQALAT-E-ZARREEN"; "OWRAQ-

"The clergymen who appear sermonizing on pulpits
Play havoc when creep in private crevices".

Once we visited him and found him all alone by himself burning in the agony of loneliness. With tearful eyes he recited before us a line of Mir Taqi Mir;

دل کا جانا ٹھہر چکا ہے صبح گیا یا شام گیا

"This eve or that morrow heart has decided to say adieu".
Alas! after a few months he departed. May God give him eternal rest.

If we cursorily glance over his poetical works, we conclude that he was a geat master and innovator of phrases. He coined metaphors and similes. The Keatsian similes and Donne's conceits are no match to the creative genius of Josh. We find a tempestuous and thunderous echo in his lyrics. As Milton had Latinized English, Josh has Persianized Urdu. We find a great influence of Persian poets like Bedil, Hafiz and Omar Khayyam on him.When his father expired in 1920, he was highly shocked and grieved. He became a practising mystic. He wore a beard and prayed regularly. In those days he expressed his spiritual zeal with intensity. Iqbal had said:

میں جو سر بسجدہ ہوا کبھی تو زمیں سے آنے لگی صدا

ترا دل تو ہے صنم آشنا تجھے کیا ملے گا نماز میں

"As bent I down in prayer
I heard a voice that unto me conferred
A fact that thou art idol - bound.
How in thy prayer wilthou abound?"

But in the same rhyme scheme Josh says:

intellectual veracity. In several of his poems he has referred to those around him as puny figures. Such intellectual dwarfs are abundant in every society who,with the tinge of pseudo-scholarship pollute the noble and pure intellectual arena. Josh had serious complaint against ignorance, illiteracy and sycophancy. He had cursed poverty, slavery and colonialism. He abhorred priesthood, factionalism parochialism, regionalism, feudalism, sectarianism and asceticism. He was a zealous advocate of humanitarianism and universalism. He firmly believed in action and reason. He was a straight-forward man.

Like Byron, he was a child of pleasure. He disdained hypocrisy. He never felt any fear in expressing his views. Once he said that he had always suffered for speaking truth. During the Martial Law regime he faced hard times and bore the pangs of isolation. His visitors were checked and chased by the secret agencies. But he never bowed down before worldly and material interests. He was unnecessarily teased and tortured. He was a poet. He had no political designs. We strongly condemn those agencies who always try to curb and crush the contest of free thinking. Our people have achieved the stage of democracy, rationalism and liberty after sacrificing countless precious lives on the altar of suppression, repression and oppression. When his autobiography "YADON KEE BARAT" was published, a large section of society condemned him and branded him as a debauch and an infidel. He was scoffed and scolded for confession of his sins. Indeed, he had made some confessions. Nobody condemned Bertrand Russell in England when, in his autobiography, he made certain confessions about his private life. Rather he was praised for his truthfulness. Why do we forget that we all are human beings? To err is human, to accept errors is super-human, and to avoid errors divine. Hafiz Sheerazi had said:

واعظان کاین جلوه بر محراب و منبر می کنند

چون بخلوت می روند آن کار دیگر می کنند

By Prof. Maqsood Jafri
Islamabad.

# JOSH MALIHABADI
## (1898-1982)

Shabbir Hasan Khan Josh was born on December 5th, 1898 at Malihabad -U.P. - in India and died on February 22nd, 1982 at Islamabad, Pakistan. There is a saying , "a man's wealth is judged. by how much he is loved by the people", then Josh was an extremely wealthy man. People loved him, adored him. Of course, he was a controversial man. People agreed and disagreed with him - Then what? All great men are controversial. Even belief in God is controversial. *I believe in God while Marx did not believe in Him.* Josh is controversial as he had controversies, conflicts, contradictions and contrasts in his being. He had no contentment as he had contending passions and contriving ideas. Every genius is the victim of constant creative conceptions and perceptions that within his being create a traumatic conflict. Despite his being a controversial personality, his art and genius have left idelible marks upon Urdu "belles - letters". Some of his critics try to prove him to be a man of faith by citing his religiously inspired verses such as his translation of Sura-e-Rehman; his poetry in praise of the Prophet of Islam (PBUH) and his "marsiyas" of Imam Hussain. While some others quote his secular verses and try to prove him to be non-believer.

We should avoid laying down hard and fast rules to fathom the inner psychic depths of such giants. We can draw a boundary around a pond, but who can encompass an ocean. Great personalities live even after their apparent death. But how tragic it was that Josh himself was impelled to add the word "marhoom" (deceased) with his everliving name at the ripest portion of his intellectual veracity. In several of his poems he has referred to those around him as puny figures. Such intellectual dwarfs are

). Shaykh ... al-Tusi, *Al-Istibsar*, (Najaf, n.d.), pp.2-5.
10. Shaykh ... al-Tusi, *'Uddat al-Usul, (*Bombay,1312/1894.), pp.2-3.
11. Shaykh al-Mufid, *Kitab al-Muqni 'a*h, along with al-*Jawami, al-Fiqhiyyah, (Qum, 1404/1984).*
12. Commentary on Shaykh Saduq's *I'tiqadiyyah* by Shaykh al-Mufid; Arabic text along with Urdu translation by Shaykh Muhammad I'jaz Hasan Badayuni, (Lahore, 1964).
13. *Urdu Encyclopaedia,* (Punjab University, Lahore, 1407/1987), XXI, pp. 427-9.
14. *Lughatnameye Dehkhuda,* vol. XLV, Serial No. 212, (Tehran, n.d.), p.869 under Shaykh Mufid, and V XXXI, Serial No. 160 (Tehran, 1349/1971), pp. 156-I under Mufid.
5. E.J. Brill's *First Encyclopaedia of Islam,* (A.J. Wensinck and others), E.J.Brill, (Leiden .., 1987), VI, pp. 625-6.
6. Zarkali, Khayruddin, *al-A'lam Qamus-i-Tarajim,* (Beirut, 1980), VII, p.21.
7. I'jaz Husain, al-Kanturi, *Kashf al-Hujub va al-Astar,* (Calcutta, 1330).

2- For a list of his fifty-nine teachers see al-Majlisi, Mohammad Baqir, *Bihar al-Anwar*, (Qum, n.d.), I, pp. 74-77.
3- See Tabrizi, Muhammad Ali, *Rayhanat al-Adab*, op. cit, IV, p. 59.
4- For a list of his 15 disciples see al-Majlisi's *Bihar al-Anwar*, op. cit. I, p. 78.
5- For the titles of the books on this subject see Najashi's *Fihrist* and Tabrizi's *Rayhanat al-Adab*, op. cit, p. 60.

## BIBLIOGRAPHY

The following books, *inter alia*, have been consulted in the preparation of this paper:


1. Al-Khansari, Mirza Mohammad Baqir al-Musavi, *Rowdat al-Jannat* (Tehran, 1367), pp. 562-563.
2. Agha Bozorg Tehrani, *Al-Dhari'ah ila Tasanif al-Shi'ah* (Najaf, 1963-8), II, pp. 125-9.
3. Shaykh 'Abbas al-Qummi, Al-Kuna va al-Alqab, (Najaf, 1376/1956), III, pp. 171-2.
4. Al-Majlisi, Mohammad Baqir, *Bihar al-Anwar*, (Tehran, n.d.), I, pp. 71-80.
5. Tabrizi, Mohammad 'Ali, alias Mudarris, *Rayhanat al-Adab*, (?, 1371/1952), IV, pp. 58-61.
6. Isbahani, Mirza, 'Abdullah Effendi, *Riyad al-Ulama (Qum, 1401/19*81), pp. 176-9.
7. Shaykh al-Mufid, *Kitab al-Irshad*, English translation by I.K.A. Howard, (Ansariyan Publication, Qum, n.d.), Preface by Seyyed Hossein Nasr and Introduction by the translator.
8. Shaykh Abu Ja'far, al-Tusi, *Tahdhib al-Ahkam*, (Tehran, 1390/1970), I, p.4.

power of retorting his adversaries in polemic debates, but at the same time he was very considerate towards the people having beliefs different from him. He was very generous, God-fearing, very pious and always engaged in prostration and prayers throughout the day and night. He wore coarse and thick garments, and was known for his piety, austerity and abstinence. His son-in-law, Abu Ya 'la al-Ja 'fari is reported to have said about his father-in-law that al-Mufid used to sleep for a few hours at night. The rest of his time he would pass in offering prayers, studying books, and teaching or reciting the Qur 'an.

**Conclusion:**

From the above discussion we may safely conclude that Shaykh al-Mufid has made a valuable and considerably important contribution to the development of the Shi'ah theology and jurisprudence. He not only imbibed the knowledge of theology and hadith from his predecessors like Shaykh al-Saduq and Ibn Quluyah, but also made a rich and lasting impact on the succeeding generations of jurists in the field of theology and jurisprudence. His works on Shi'ah theology, *Kalam*, and jurisprudence have served as an example not only for his own great disciples, like al-Sharif al-Radi, al-Sharif Al-Murtada and Shaykh al-Tusi, but have also gone a long way in inspiring the future generations of Shi'ah jurists, traditionists, theologians and *mutakallimun* in the compilation of their larger and more extensive works in their respective fields.

## Notes & References

1- Vide Tabrizi, Muhammad Ali, *Rayhanat al-Adab*, IV, p. 58. But I.K.A. Howard, the English Translator of *al-Mufid's Kitab al-Irshad*, in his Introduction says: "During his lifetime he was given the nick-name (*Laqab*) of Ibn a-Mu 'allim, the son of the teacher. The teacher par excellence to the Arabs was Aristotle and this nick-name may refer to al-Shaykh al-Mufid's great learning as being such that he could be regarded intellectually as if he were the son of Aristotle." (p. xxi)

**E - Jurisprudence**

Besides some short treatises on juristic subjects, al-Mufid's works in the field of jurisprudence are as follows:

1- *Tadhkirah*: on Usul al-Fiqh. Al-Mufid had written a book: *Tadhkirah* on the Principles of Shi'ah Jurisprudence, which, as acknowledged by his disciple Shaykh al-Tusi in the introduction of his book, *'Uddat al-Usul*, served as an example in writing that book.

2- *Al-Muqni'ah*: As already pointed out, al-Mufid's disciple, Shaykh al-Tusi compiled his book, *Tahdhib al-Ahkam*, a collection of the traditions serving as authority for the opinions expressed by his teacher in *al-Muqni'ah*. So also his other work, *al-Istibsar*, was compiled by al-Tusi in a way in relation to the same work. Al-Mufid's *al-Muqni'ah* also served as an example for al-Tusi in writing a more extensive and detailed book on the same subject, namely, *al-Mabsut*.

*Al-Muqni'ah* contains juristic opinions on various problems relating to *'Ibadat* from Salat to *Hajj and Mu'amalat from Nikah* (marriage) to Hudud.The introduction of the book also contains a brief discussion on some of the fundamental Shi'ah beliefs like *Towhid, Nubuwwat and Imamat*.

The book has been published several times separately as well as along with some other small books. One of the latest editions is a reprint of the *Javami ' al-Fiqhiyyah* which among other smaller books also contains the text of *al-Muqni'ah*, and has appeared from Qum, Iran, in 1404/1984.

**Al-Mufid's Status and Character:**

In the light of the opinions expressed by al-Mufid's outstanding contemporaries and great disciples, he occupies a very high and prominent place among the Shi'ah theologians, *mutakallimun, muhaddithun* (traditionists) and jurists. He has been eulogised by them for his erudition in jurisprudence, a profound knowledge of tradition and its narrators, his quick wit, his love for justice and his keen interest with poetry. He had an extra-ordinary

طباعت کے ریکارڈ کے لیے تیار کرائی تھیں جن میں سے ایک ڈھاکا یونیورسٹی میں تھی اور ایک میری ملکیت ہے۔

(۹) زیر نظر تذکرے کا سارا مواد تو یقیناً موجود ہوگا جسے نساخ مرتب کر کے کاتب کو دے رہے تھے لیکن ان کی وفات کے بعد یہ مواد منتشر ہو گیا یا کسی ایسے شخص کو دے دیا گیا جو اسے مرتب کر کے مسودہ کی صورت نہ دے سکا اور پریس میں وہ اتنا ہی چھپ سکا جتنا نساخ کی زندگی میں مدون اور کتابت ہو چکا تھا۔ اس طرح یہ کام ہمیشہ کے لیے ادھورا رہ گیا۔

اس تذکرے کے مزید تعارف سے پہلے، اختصار کے ساتھ، عبد الغفور خاں نساخ کے حالات زندگی کا ذکر بھی کر دیا جائے تاکہ قارئین ان کی خدمات و تاریخی اہمیت سے واقف ہو سکیں۔ عبد الغفور خاں نساخ یکم شوال ۱۲۴۹ھ مطابق ۱۱ فروری ۱۸۳۴ء کو کلکتہ میں پیدا ہوئے جہاں ان کے والد قاضی فقیر محمد عدالت عالیہ صدر دیوانی کلکتہ میں وکالت کرتے تھے۔ وہ بھی صاحب علم تھے اور "جامع التواریخ" اور "منتخب النجوم" کے نام سے دو کتابیں بھی لکھی تھیں۔ "جامع التواریخ" ۱۸۳۶ء میں کلکتہ سے شائع ہوئی۔ اس کا ایک نسخہ خدا بخش لائبریری پٹنہ میں موجود (۴) ہے۔ نساخ کے والد قاضی فقیر محمد نے تین شادیاں کیں۔ تیسری بیوی سے ایک بیٹی اور چار بیٹے پیدا ہوئے۔ دو بیٹے مر گئے اور دو زندہ بچے۔ بڑے کا نام عبد اللطیف خاں تھا۔ جو انگریزی عہد میں اعلیٰ عہدوں پر فائز رہے اور بنگال میں مسلمانوں کی تعلیم و ترقی کے لیے جن کی خدمات آج بھی تاریخ بنگال کا حصہ ہیں۔ انہوں نے کلکتہ میں "محمڈن لٹریری سوسائٹی" کی بنیاد بھی رکھی۔ خدمات کے اعتراف میں حکومت برطانیہ کی طرف سے انہیں نواب اور خان بہادر کے خطاب بھی ملے۔ ۱۸۹۳ء میں وفات پائی۔ عبد الغفور بہن بھائیوں میں سب سے چھوٹے تھے جو بعد میں عبد الغفور نساخ کے نام سے مشہور ہوئے اور بنگال میں اردو شعر و ادب کی ترویج و اشاعت اور ان کی خدمات اردو ادب کی تاریخ کا حصہ ہیں۔ عبد الغفور نساخ نے اپنے بڑے بھائی نواب عبد الطیف خان بہادر کی طرح قدیم و جدید تعلیم پائی اور انگریزی عہد میں اعلیٰ عہدوں پر فائز رہے۔ نساخ کے ایک ہی بیٹے تھے۔ ابو القاسم محمد مظہر الحق نام اور شمس تخلص تھا۔

داغ کے شاگرد تھے اور اپنے زمانے میں بہت شہرت رکھتے تھے ۔ رضا علی وحشت کلکتوی انہی کے شاگرد رشید تھے ۔ نساخ نے جب شعر گوئی کا آغاز کیا تو پہلے رشید النبی وحشت کے سامنے زانوئے تلمذ تہ کیا اور بعد میں انہی کے کہنے سے حافظ اکرام احمد ضیغم رامپوری مقیم کلکتہ سے رجوع کیا جو اپنے وقت کے جید عالم، استاد اور ہفت زبان شاعر تھے ۔ نساخ ابتدا میں مہجور تخلص کرتے تھے ۔ بعد میں نساخ تخلص اختیار کر لیا جس کی وجہ یہ تھی کہ وہ ناسخ لکھنوی کے رنگ شعر کو ناپسند کرتے تھے اور مصحفی و جرأت کے رنگ سخن کو پسند کرتے تھے اسی لیے ، ناسخ کے صیغۂ مبالغہ کے طور پر، اپنا تخلص نساخ اختیار کر لیا لیکن "تذکرۃ المعاصرین" میں نساخ تخلص کی تاویل حاجی ناظر محمد عبد اللہ تخلص آشفتہ (۵ نے اپنے ایک قطعہ میں یہ کی ہے:

شکل نساخ چہ آئینہ معنیٰ آمد — کہ از وجہہ ارباب سخن نورانی
چہرہ پرداز نظامی بود و سعدی ہم — جلوہ افروز رخ انوری و خاقانی

اسی تذکرے کے صفحہ ۱۳۱ کے حاشیے پر یہ عبارت بھی درج ہے

"از نون نظامی و سین سعدی و الف انوری و خاے خاقانی نام نساخ برمی آید" ۔

نساخ اردو زبان کے ایک پر گو شاعر تھے ۔ ان کے چار دیوان شائع ہوئے ۔ پہلا دیوان "دفتر بے مثال" کے نام سے ۱۸۶۳ء میں شائع ہوا ۔ دوسرا دیوان "اشعار نساخ" جو اس کا تاریخی نام ہے، ۱۸۷۴ء میں طبع ہوا ۔ تیسرا دیوان "ارمغان" کے نام سے ۱۸۷۷ء میں شائع ہوا ۔ ارمغان اس کا تاریخی نام ہے ۔

اور چوتھا دیوان "ارمغانی" کے نام سے ۱۸۸۶ء میں شائع ہوا ۔ یہ بھی اس کا تاریخی نام ہے ۔ ان چار دواوین کے علاوہ فرید الدین عطار کے "پند نامہ" کا اردو ترجمہ ۱۸۶۲ء میں، قطعات تاریخ کا مجموعہ "شاہد عشرت" کے نام سے ۱۸۷۴ء میں، فارسی رباعیات کا مجموعہ "مرغوب دل" کے نام سے ۱۸۷۴ء میں، قطعات تاریخ و فردیات کا مجموعہ "گنج تواریخ" کے نام سے ۱۸۷۵ء میں، اور اس کا ضمیمہ "کنز تواریخ" کے نام سے، فارسی و اردو معموں کے مجموعہ "مظہر معما" کے نام سے ۱۳۰۲ھ مطابق ۱۸۸۴-۱۸۸۵ء میں، اور اردو رباعیات کا مجموعہ بھی

"ترانہ خامہ "ارمغان اس کا تاریخی نام ہے کے نام سے ۱۳۰۲ھ (۱۸۸۴ء۔۱۸۸۵) میں شائع ہوا۔ وہابی عقائد کے رد میں ایک رسالہ "نصرۃ المسلمین" کے نام سے ۱۳۰۳ھ میں اور قطعات کا مجموعہ "باغ فکر" معروف بہ مقطعات نساخ ۱۸۸۷ء میں، دو نصابی کتابیں "نصاب اردو زبان" ۱۸۶۳ء میں، منتخبات دواوین شعرائے ہند" ۱۸۶۴ء میں شائع ہوئیں میرزا وصال شیرازی کے فارسی کلام کا انتخاب "سفینۂ منتخب" کے نام سے ۱۸۸۸ء میں اور ان قصائد و مدحیہ اشعار کا مجموعہ، جو نساخ کی مدح میں مختلف شعرانے لکھے تھے، قصائد منتخبہ" کے نام سے ۱۸۸۸ء میں شائع ہوئے (۹) ان کے علاوہ نساخ نے اپنی خود نوشت سوانح عمری بھی لکھی جس کا مخطوطہ کلکتہ کی ایشیاٹک سوسائٹی میں محفوظ ہے اور جو شائع بھی ہو گئی ہے۔نساخ نے ایک رسالہ "زبان ریختہ" کے نام سے ۱۲۷۵ھ میں لکھا جو پہلی بار جمادی الاول ۱۲۹۱ مطابق ۱۸۷۴ء میں نولکشور پریس لکھنؤ سے شائع ہوا۔ نساخ نے تین تذکرے بھی لکھے۔دو اردو شعرا کے بارے میں، اردو زبان میں، جن میں ایک "سخن شعرا ہے جس میں معاصر اردو شعرا کو جن کی تعداد ۲۴۸۵ ہے۔ موضوع تذکرہ بنایا ہے۔ یہ تذکرہ پہلی بار ۱۸۷۴ء میں نولشکور پریس لکھنؤ سے شائع ہوا۔ دوسرا تذکرہ "قطعۂ منتخب" ہے جو اس کا تاریخی نام (۱۲۷۶ھ) ہے۔ یہ تذکرہ بھی جمادی الاول ۱۲۹۱ھ مطابق جولائی ۱۸۷۴ میں نولکشور پریس لکھنؤ سے شائع ہوا۔ معاصر فارسی گو شعرا کا ایک تذکرہ فارسی زبان میں لکھا جو ادھورا رہ گیا اور جس کے صرف ۲۰۸ صفحات چھپ سکے۔ اس نامکمل تذکرے کا نام تذکرۃ المعاصرین" ہے جس کا ان صفحات میں تعارف کرایا گیا ہے۔

تذکرۃ المعاصرین" میں معاصر فارسی گو شعرا کے بارے میں بعض مفید معلومات دی گئی ہیں جن میں سے صرف چند کا ذکر ہم یہاں کرتے ہیں

ا نساخ نے تذکرۃ المعاصرین میں بعض ایسے اشارے کیے ہیں جن سے اس تذکرے کی تالیف کے زمانے کا تعین کیاجاسکتا ہے مثلاً

(الف) آزاد، مولوی سید محمود کے ذیل میں لکھا ہے کہ حالا از سنین عمرش سی و دو سال (۳۲) سپری می شود۔(ص ۱۴)

(ب) اشرف، مولوی اشرف الدین کے ترجمے میں لکھا ہے کہ "عمرش از چہل و پنج گذشتہ

(ص ۲۶)
(ج) امیر مینائی، منشی امیر احمد تالیفِ تذکرہ کے وقت زندہ تھے۔ (ص ۳۸)
(د) تذکرہ کی تالیف کے وقت سر سید پنشن پر تھے۔ "دریں روزہا ترکِ کار سرکار گفتہ از گورنمنٹ عالیہ پنشن می یابد" (ص ۴۳)
(ہ) جوہر، لالہ جواہر سنگھ (شاگرد میرزا غالب) کے بارے میں لکھا ہے کہ "پنج یا شش سال میگذرد کہ انتقال کردہ" (ص ۷۸)
(و) ذوالفقار، سید ذوالفقار علی کے بارے میں لکھا ہے کہ "در ۱۲۹۲ھ بقید حیات بود" (ص ۱۰۵)
(ز) رسا، منشی احمد علی لکھنوی (شاگرد طالب علی خان عیشی) کے ترجمے میں لکھا ہے کہ "در ۱۲۹۳ھ وفات یافت۔ (ص ۱۱۷)
(ح) رشکی، نواب محمد علی خان (خلف الرشید نواب محمد مصطفٰے خان شیفتہ و حسرتی) کے ذیل میں لکھا ہے کہ "عمرش حالیا از سی و دو سال تجاوز نکردہ"۔ (ص ۱۱۸)
(ط) صبا، ملک الشعرا میرزا فتح علی خاں کے بارے میں لکھا ہے کہ "از امرائے فتح علی شاہ قاچار پادشاہ ایران بود سی و دو سال ست کہ انتقال کردہ"۔ (ص ۱۸۲)
(ی) اختر، واجد علی شاہ کی وفات کی تاریخ، اختر کے ترجمے کے حاشیے میں دی گئی ہے۔ "۲۔ محرم الحرام ۱۳۰۵ھ مطابق ۲۲ سپتمبر ۱۸۸۷ء شب سہ شنبہ داعی حق را لبیک اجابت گفتہ"۔ (ص ۳) اس وقت نساخ زندہ تھے۔ نساخ کی تاریخ وفات ۴ شوال ۱۳۰۶ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۸۹ء ہے۔
(ک) شاد، مولوی سید علی محمد عظیم آبادی کو خان بہادر کا خطاب ملنے کا سن حاشیے میں ۱۸۹۱ دیا گیا ہے۔ (ص ۱۵۵) ۔ اس وقت نساخ زندہ نہیں تھے۔
۲۔ تذکرۃ المعاصرین میں، نساخ کے کہے ہوئے، پندرہ فارسی گو شعرا کے قطعات تاریخِ وفات ملتے ہیں۔ جن کے تخلص، نام اور سال وفات یہ ہیں
(۱) آغا احمد علی احمد ص ۲، ۳)، وفات ۱۲۹۰ھ۔
(۲) مولانا صدر الدین خاں آزردہ (ص ۲۲۔۲۳)، ۱۲۸۵ھ۔
(۳) شاہ تراب علی تراب (ص ۵۲)، وفات ۱۲۷۵ھ۔

(۴) مولوی غلام بتول خان بہادر تمکین (ص ۵۸)، وفات ۱۲۸۸ھ۔
(۵) حاجی اللہ بخش مجموعہ دار حامد (ص ۸۱)، وفات ۱۲۷۷ھ۔
(۶) نواب محمد مصطفیٰ خاں حسرتی و شیفتہ (ص ۸۴)، وفات ۱۲۸۶ھ۔
(۷) نساخ کے برادر بزرگ مولوی عبدالحمید حمید (ص ۹۱)، وفات ۱۲۸۴ھ۔
(۸) مولوی وجہ اللہ خان بہادر داغ (ص ۱۰۱-۱۰۲)، وفات ۱۲۸۸ھ۔
(۹) شاہ رؤف احمد رافت (ص ۱۱۲-۱۱۳)، وفات ۱۲۴۹ھ۔
(۱۰) مولوی حسیب احمد رویت (ص ۱۲۳-۱۲۴)، وفات ۱۲۶۲ھ۔
(۱۱) مولوی نصیر الدین حید ر سامی (ص ۱۳۶)، وفات ۱۲۸۳ھ۔
(۱۲) مولوی حفیظ الدین شہید (ص ۱۷۷)، وفات ۱۲۵۴ھ۔
(۱۳) خواجہ عبدالرحیم صبا معروف بہ بھچا میاں (ص ۱۸۳)، وفات ۱۲۸۸ھ۔
(۱۴) استاد نساخ حافظ اکرام احمد ضیغم رامپوری (ص ۱۹۰)، وفات ۱۲۸۶ھ۔
(۱۵) ابو الظفر سراج بہادر ظفر، پادشاہ دہلی (ص ۱۹۴)، وفات ۱۲۷۹ھ۔

۳۔ "تذکرۃ المعاصرین" میں مندرجہ ذیل ۱۶۸ ایسے شعرا کا ذکر ہے جو فارسی و اردو دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے۔

(۱) آغا احمد علی احمد (ص ۱)
(۲) واجد علی شاہ اختر، بادشاہ اودھ (ص ۳-۵)
(۳) قاضی محمد صادق خان بہادر اختر (ص ۵)
(۴) منشی اسد اللہ اخلاص معروف بہ علی جان، (ص ۱۱)
(۵) مولوی معین الدین احمد اذکی ہوگلوی (ص ۱۲)
(۶) حاجی مولوی محمد ارشاد، ارشاد (ص ۱۳)
(۷) مولوی سید محمود آزاد (ص ۱۳-۱۴)
(۸) منشی سید مظفر علی خاں اسیر مخاطب بہ تدبیر الدولہ (ص ۲۴)
(۹) حاجی ناظر محمد عبداللہ، آشفتہ (ص ۲۶)
(۱۰) مولوی عبدالصمد اعظم معروف بہ محبوب جان (ص ۳۲)

(۱۱) شاہ سید محمد اکبر ابو العلائی اکبر (ص ۳۶)
(۱۲) منشی امیر احمد مینائی امیر حنفی لکھنوی (ص ۳۷۵-۳۷۸)
(۱۳) شاہزادہ میرزا آسمان جاہ بہادر انجم (ص ۳۹)
(۱۴) مولوی سید عصمت اللہ نسخ (ص ۳۹-۴۰)
(۱۵) مولوی ابو السعد محمد عبد الودود، اوحد (ص ۴۱-۴۲)
(۱۶) امیر حسن خان بسمل (ص ۴۶)
(۱۷) مولوی سید محمد مراد علی، بیمار (ص ۴۹)
(۱۸) شیخ تجمل حسین تجمل (ص ۵۲)
(۱۹) حضرت شاہ تراب علی تراب (ص ۵۲)
(۲۰) منشی محمد انوار حسین سہوانی، تسلیم (ص ۵۳)
(۲۱) شیخ مہدی بخش تسلیم، (ص ۵۴)
(۲۲) میرزا تقی علی خاں تقی (ص ۵۷)
(۲۳) غلام بتول خاں بہادر، تمکین (ص ۵۸)
(۲۴) مولوی عبد الرحیم تمنا معروف بہ عبد الرحیم دہری (ص ۶۰)
(۲۵) منشی جلال الدین جلال معروف بہ منشی حسن جان (ص ۷۱)
(۲۶) شاہ خلیل الدین احمد، جوش (ص ۷۷)
(۲۷) منشی جواہر سنگھ جوہر (ص ۷۸)
(۲۸) مولوی الطاف حسین حالی (ص ۷۹)
(۲۹) حاجی الہ بخش مجموعہ دار، حامد (ص ۸۱)
(۳۰) حاجی نواب مصطفے خاں حسرتی و شیفتہ (ص ۸۴)
(۳۱) نواب غلام حسین خاں شاہجہاں پوری حسین (ص ۸۷)
(۳۲) مولوی محمد عبد الاحد حشمت (ص ۸۷)
(۳۳) سید ہمایوں مرزا حقیر (ص ۸۹)
(۳۴) مرحمۃ الدولہ منشی سید غضنفر علی خان صولت جنگ مہین پور حکیم (ص ۹۰)

(۳۵) شاہ محمد علیم حیرت و بیتاب (ص ۹۴)
(۳۶) شاہ خورشید احمد خورشید (ص ۱۰۰)
(۳۷) نواب میرزا خان داغ دہلوی (ص ۱۰۲)
(۳۸) منشی لالہ سوبھارام دانا، ، (۱۰۳)
(۳۹) سید علی درماں عرف علی جان (ص ۱۰۴)
(۴۰) مولوی عبدالمنعم ذوقی (ص ۱۰۵)
(۴۱) شاہ رؤف احمد رافت رامپوری ((ص ۱۱۲)
(۴۲) شیخ مظفر علی راقم (ص ۱۱۴)
(۴۳) رحمت علی رحمت (ص ۱۱۴)
(۴۴) میرزا رحیم بیگ رحیم ("در اوائل شرر تخلص میکرد" ص ۱۱۷ )
(۴۵) سید محمد خان رند فیض آبادی (ص ۱۲۳)
(۴۶) مولوی حسیب احمد رویت (ص ۱۲۴)
(۴۷) منشی غلام مینا ساحر (ص ۱۲۵)
(۴۸) مولوی وجہ اللہ خان بہادر سامی (ص ۱۳۱)
(۴۹) حاجی سعید بخت مجموعہ دار (ص ۱۳۵-۱۳۶)
(۵۰) نواب والاقدر حسین علی میرزا بہادر سلیمان معروف بہ منجھلی صاحب (ص ۱۵۰)
(۵۱) میرزا سہراب بیگ سہراب دہلوی (ص ۱۵۳)
(۵۲) نواب شاہ جہاں بیگم شاہ جہاں رئیسہ بھوپال (ص ۱۶۲)
(۵۳) خواجہ فیض الدین شائق معروف بہ خواجہ حیدر جان (ص ۱۶۲)
(۵۴) منشی شمس الدین محمد، شمس معروف بہ منشی لال جار (ص ۱۶۵)
(۵۵) عنایت اللہ شوق فرید آبادی (ص ۱۶۵)
(۵۶) منشی احمد علی شوق (ص ۱۶۶)
(۵۷) مولوی سید عبدالغفور بہادری شہباز (ص ۱۷۰)
(۵۸) حاجی مولوی غلام امام شہید (ص ۱۷۳)

(۵۹) حاجی شاہ عبد الحق شیدا کانپوری (ص ۱۷۹)
(۶۰) میرزا قادر بخش صابر (ص ۱۸۱)
(۶۱) خواجہ عبد الرحیم صبا معروف بہ میاں پھچا میاں (ص ۱۸۳)
(۶۲) میر فرزند احمد، صفیر (ص ۱۸۴)
(۶۳) منشی وارث علی ضیا (ص ۱۸۹)
(۶۴) حافظ اکرام احمد ضیغم (استاد نساخ) (ص ۱۹۰)
(۶۵) میرزا سعید الدین احمد خان طالب دہلوی (ص ۱۹۲)
(۶۶) منشی الایچی رام طالب (ص ۱۹۲)
(۶۷) ابو الظفر سراج الدین بہادر ظفر، پادشاہ دہلی (ص ۱۹۴)
(۶۸) آغا حسین قلی خاں عاشقی (ص ۱۹۷)

فارسی و اردو دونوں زبانوں میں شعر کہنے والے ان ۶۸ شعرا میں چھ شاعر ایسے ہیں جو فارسی و اردو کے علاوہ عربی زبان میں بھی شعر کہتے تھے۔ ان کے تخلص یہ ہیں

(۱) ارشاد (ص ۱۳) (۲) تمناص ۹۰) (۳) ذوقی (ص ۱۰۵)
(۴) رافت (ص ۱۱۲) (۵) شہباز (ص ۱۷۰) (۶) ضیغم (ص ۱۹۰)

ان تین زبانوں میں شعر کہنے والے چھ شعرا میں سے نساخ کے استاد ضیغم ایک ایسے شاعر ہیں جو "در عربی، فارسی، ریختہ، ترکی، پنجابی و ناگری سخن می گفت" (ص ۱۹۰)

۴۔ نساخ نے اس تذکرے میں اپنے ایسے سات شاگردوں کا ذکر کیا ہے جو فارسی میں بھی شعر کہتے تھے۔ ان کے نام و تخلص یہ ہیں

(۱) منشی اسد اللہ اخلاص (ص ۱۱)
(۲) مولوی علی اصغر اصغر (ص ۳۱)
(۳) مولوی سید عصمت اللہ نسخ (ص ۳۹۔ ۴۰)
(۴) حافظ محمد عبد الحمید حمید (ص ۹۲)
(۵) ابو اسماعیل محمد خلیل اللہ خلیل (ص ۹۹)
(۶) منشی وارث علی ضیا (ص ۱۸۹)

(۷) منشی الایچی رام، طالب (ص ۱۹۲)
۵۔ "تذکرۃ المعاصرین" میں نساخ نے بعض شعرا کا ذکر "از احباب راقم است" (ص ۱۳) یا "از احباب راقم الحروف است" (ص ۱۲) یا "از گرامی احباب راقم الحروف است" (ص ۱۱۸) کے الفاظ میں کیا ہے۔ ایسے شعرا کی تعداد ۱۳ ہے۔ ایک شاعر منشی جلال الدین جلال معروف بہ منشی حسن جان کے ذیل میں لکھا ہے کہ "از مدت دراز برفاقت راقم است"۔ (ص ۱۷)۔ احباب راقم کی صراحت کے ساتھ جن شعرا کا ذکر کیا ہے ان کے تخلص و نام یہ ہیں:
(۱) اذکی، مولوی معین الدین احمد ہوگلوی (ص ۱۲) (۲) ارشاد، حاجی مولوی محمد ارشاد (ص ۱۳) (۳) آشفتہ، حاجی ناظر محمد عبداللہ (ص ۲۶) (۴) باقر، حاجی سید محمد باقر طباطبائی (ص ۴۴) (۵) تائب، منشی عبدالنعیم (ص ۵۱) (۶) تمکین، مولوی غلام بتول خان بہادر (ص ۵۸)
(۷) جوش، شاہ خلیل الدین احمد (۷۷) (۸) خستہ و ملہی، مولوی محمد نجف علی خان (ص ۹۶

(۹) ذوقی، مولوی محمد عبدالمنعم (ص ۱۰۵) (۱۰) رشکی، نواب محمد علی خان (ص ۱۱۸)
(۱۱) سامی، مولوی نصیر الدین حیدر (ص ۱۲۶) (۱۲) سامی، مولوی وجہ اللہ خان بہادر (ص ۱۳۱) (۱۳) طالب، میرزا سعید الدین احمد خان دہلوی (ص ۱۹۲)
۶۔ "تذکرۃ المعاصرین" میں میرزا اسد اللہ خان غالب کے ۱۳ شاگردوں کے حالات و کلام شامل ہیں جن کے تخلص و نام یہ ہیں
(۱) بیجر، خواجہ غلام غوث کشمیری (ص ۴۸) (۲) بیمار، سید محمد مراد علی (ص ۴۹) (۳) تفتہ منشی ہر گوپال (ص ۵۷) (۴) تمنا، محمد حسین مرادآبادی (ص ۵۹) (۵) جوہر، لالہ جواہر سنگھ (ص ۷۸) (۶) حالی، مولوی الطاف حسین پانی پتی (ص ۷۹) (۷) خاور، محمد اکبر (ص ۹۶) (۸) خورشید، شاہ خورشید احمد (ص ۱۰۰) (۹) رشکی، نواب محمد علی خان (ص ۱۱۸) (۱۰) شائق، خواجہ فیض الدین معروف بہ حیدر جان (ص ۱۶۳) (۱۱) شہیر، حافظ خان محمد خاں رامپوری (۱۲) صفیر، میر فرزند احمد (ص ۱۸۴) (۱۷۸۔۱۷۹)

(۱۳) طالب، میرزا سعید الدین احمد خان دہلوی (ص ۱۹۲)
۷۔ اس تذکرے میں پندرہ ایسے فارسی گو شعرا کا ذکر ہے جو خالص ایرانی ہیں اور بغرض تجارت آتے جاتے رہے ہیں۔ ان کے تخلص و نام یہ ہیں:
(۱) آصف، مرزا محمد باقر شیرازی (ص ۳۲) (۲) افسر، میرزا عبدالرزاق حسینی اصفہانی (ص ۳۳)
(۳) بلبل کوچک، سید محمد حسین کربلائی (۴۷) (۴) پسر یغمائی شیرازی (ص ۵۰) (۵) تشنہ شیرازی (ص ۵۹) (۶) جلوہ، میرزا محمد صادق کرمانی (ص ۷۱) (۷) ساغر اصفہانی (ص ۱۳۶)
(۸) سپہر، لسان الملک میرزا محمد تقی خان (ص ۱۳۲) (۹) سوزنی طہرانی (ص ۱۵۳) (۱۰) شمس، مرزا ضیاء الدین گیلانی (ص ۱۶۴) (۱۱) صبا، ملک الشعرا۔ میرزا فتح علی خان (ص ۱۸۲)
(۱۲) صاحب و صاحب دیوان، میرزا تقی خان (ص ۱۸۲)
(۱۳) ضیغم مازندرانی (ص ۱۹۱) (۱۴) عارف، عارف علی شاہ خراسانی (ص ۱۸۶) (۱۵) طوطی مشہور بہ قرۃ العین بابی (ص ۱۹۳)
۸۔ چند اور دلچسپ معلومات، جن کا ذکر اس تذکرے میں ملتا ہے
(ایک) سر سید احمد خان کو "نیچری" لکھا ہے۔ نساخ کے الفاظ یہ ہیں آہی تخلص سید احمد خان بہادر نیچری دہلوی"۔ (ص ۴۳)
(دو) امیر حسن بسمل کے ترجمے میں لکھا ہے کہ "فسانۂ نغمہ عندلیب بجواب فسانۂ عجائب رجب علی بیگ سرور لکھنوی در حقیقت از تصنیفات اوست کہ بنام ملازم خود لالہ گوبند سنگھ شہرت دادہ"۔ (ص ۴۶)
(تین) ٹیپو سلطان شہید کے پوتے شاہزادہ محمد بشیر الدین تخلص توفیق کے بارے میں لکھا ہے کہ "جناب توفیق در زبان عربی و فارسی محقق کامل است و بہر دو زبان عربی و فارسی نظم و نثرش.... بسیار" (ص ۶۱)
(چار) منشی جواہر سنگھ جوہر لکھنوی (لالہ جواہر سنگھ جوہر دہلوی نہیں) کے بارے میں لکھا ہے کہ "در فارسی شاگرد گل محمد خان ناطق مکرانی (شاگرد غالب) است"۔ (ص ۷۸)
(پانچ) نواب مصطفے خاں شیفتہ و حسرتی کے تذکرے "گلشن بی خار" کے علاوہ ان کی ایک

غیر معروف تصنیف "ترغیب السالک الی احسن المسالک المعروف بہ رہ آورد" کا ذکر بھی اس تذکرے میں نساخ نے کیا ہے (ص ۸۴)

(چھ) رضا علی خاں رضا علوی ہاشمی کی خودکشی کا واقعہ لکھا ہے کہ وہ کسی پری رو پر عاشق ہو گئے اور زہر کھا کر جان دے دی ۔ (ص ۱۲۰)

(سات) تذکرہ "نگارستان سخن" اور تذکرہ "گلستان سخن" مولفہ میرزا قادر بخش صابر کا حوالہ بھی اس تذکرے میں آیا ہے (ص ۱۳۳، ص ۱۹۱، ص ۱۸۱)

(آٹھ) غالب کے تعلق سے ایک لطیفہ بھی درج تذکرہ کیا ہے ۔ جس زمانے میں غالب کلکتہ میں رونق افروز تھے، ایک بزم مشاعرہ میں نساخ کے برادر عمہ زادہ حفیظ الدین احمد شہید نے (وفات ۱۲۵۴ھ)، جو اس زمانے میں کم سال اور حد درجہ ذکی و حاضر جواب تھے، اپنی غزل پڑھی ۔ مقطع پیش کیا تو غالب نے اس نوجوان شاعر کی طرف دیکھا اور پوچھا "بابا شما کے شہید شدہ اید" ۔ شہید نے برجستہ جواب دیا قبلہ روزیکہ کافر غالب آمدہ" ۔ غالب اپنی جگہ سے اٹھے اور شاباش و زندہ باش کہہ کر شہید کا ہاتھ پکڑا اور اپنے پاس بٹھالیا (ص ۱۷۸)

(نو) اپنے ایک معاصر شاعر کا ذکر، جو نسلاً جن تھے، تفصیل سے کیا ہے اور یہ واقعہ ایسا حیرت ناک ہے کہ داستان معلوم ہوتا ہے ۔ (ص ۱۹۸ ـ ۲۰۶)

(دس) داغ دہلوی کا فارسی کلام پہلی بار اسی تذکرے میں آیا ہے ۔ یہ وہ کلام ہے جو نساخ کی فرمائش پر داغ نے لکھا اور نساخ نے "فن نوادر وارداتہ" کے عنوان سے شامل تذکرہ کیا ۔ نساخ نے لکھا ہے کہ "بپاس خاطر راقم الحروف شعرے چند مندرجہ ذیل برائے درج ایں تذکرہ گفتہ" (ص ۱۰۲)

وہم دارد کیں مبادا باکسے شوخی کند — زود تر تصویر خود بنماید و مخفی کند
شرارت خانہ زادستش تغافل زیردستش — بکار خویشتن ہشیار یارب چشم مستش

ترا باین ستم و کینہ و دل آزاری — چو باک نیست ز روز جزا جزاک اللہ
دل پر داغ می آرم بہ کعبہ — چراغ راہ بتخانہ نباشد
دیگر آرم زکجا داد گری — کہ یکی ہست خدائے من و تو
لذت عشق مید ہی یارب — فرصت زندگی نمی بخشی

اپنے تذکرے میں نساخ نے جن الفاظ میں داغ کا ذکر کیا اور لکھا کہ "از معززا حباب والا جناب راقم است" (ص ۱۴۲) اندازہ ہوتا ہے کہ اب داغ اور نساخ کے گہرے مراسم قائم ہو چکے تھے۔ اپنے معاصر اردو شعرا کے تذکرے "سخن شعرا" میں نساخ نے داغ کی نامعلوم ولدیت کا اظہار کرتے ہوئے لکھا تھا نواب مرزائے دہلوی ولد چھوٹی بیگم ... راقم نے اس شخص کو دہلی میں دیکھا ہے" (۷) لیکن "تذکرۃ المعاصرین" میں لکھا ہے کہ "داغ تخلص نواب میرزا خاں دہلوی ابن نواب شمس الدین خاں مرحوم" (۸)

نساخ نے جب "تذکرۃ المعاصرین" لکھا اس وقت تک ان کے دو تذکرے "سخن شعرا" اور "قطعۂ منتخب" شائع ہو چکے تھے۔ "سخن شعرا" کے آغاز میں انہوں نے لکھا تھا کہ "اس طرح کا تذکرہ لکھوں جس میں اشعار آبدار میں اطناب و اعجاز اور حالات ابنائے زمان کو بقدر طاقت بشری جامع اور حشو و زوائد کو مانع ہو" (۹) یہی معیار نساخ نے تذکرۃ المعاصرین میں، زیادہ پختگی و مشق کے ساتھ، برقرار رکھا ہے۔ عام طور پر نساخ نے ہر شاعر کے بارے میں اختصار و جامعیت کے ساتھ بنیادی معلومات فراہم کی ہیں اور عام طور پر انداز یہ رکھا ہے کہ پہلے تخلص دیا ہے، پھر نام اور والد کا نام دیا ہے۔ وطن کا ذکر کیا ہے۔ یہ بھی بتایا ہے کہ کس کا شاگرد ہے اور اگر شاعر کسی معروف خاندان سے تعلق رکھتا ہے تو اس کا ذکر بھی کر دیا ہے اگر اس نے اپنا دیوان مرتب کیا ہے تو اس کی صراحت بھی کر دی ہے۔ اگر دیوان یا دواوین کے علاوہ اس کی اور تصانیف بھی ہیں تو ان کا بھی ذکر کر دیا ہے یہ بھی بتایا ہے کہ بقید حیات ہے اور کتنی عمر ہے اور اگر وفات پا چکا ہے تو کب۔

اکثر ترجموں میں سال وفات بھی دیا ہے اور خود بھی قطعات تاریخ وفات لکھے ہیں۔ اگر شاعر فارسی زبان کے علاوہ دوسری زبان یا زبانوں میں شاعری کرتا ہے تو وہ بھی لکھ دیا ہے شخصیت و شاعری کے بارے میں بھی نپی تلی رائے دی ہے۔ تذکرہ حروف تہجی کے اعتبار سے مرتب کیا گیا ہے اور ہر حرف کے لیے باب قائم کیا ہے اور ہر باب میں صراحت کر دی ہے کہ اس باب میں کتنے شاعروں کا ذکر کیا گیا ہے۔

اس تذکرے کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس میں سرزمین بنگال سے تعلق رکھنے والے اکثر و بیشتر شعرا شامل ہیں۔ ان میں سے بہت سے شاعر ایسے ہیں جن کا ذکر صرف اسی

تذکرے میں ملتا ہے ۔ اس تذکرے کے مطالعے سے یہ بات بھی سامنے آتی ہے کہ انیسویں صدی میں سارے بنگال میں اردو و فارسی کی کتنی مستحکم روایت قائم تھی اور یہاں کے باشندے ان زبانوں کو کتنی اہمیت دیتے تھے ۔ یہ تذکرہ فارسی زبان میں لکھا گیا ہے اور اس کا اسلوب سادہ دلنشین ہے ۔ تاریخی و تحقیقی نقطہ نظر سے اس ادھورے تذکرے کی اشاعت مفید ہوگی ۔ دیکھیں: ع کون ہوتا ہے حریف مے مرد افگن عشق

(۱۶ اکتوبر ۱۹۹۳ء)

---

## حواشی

۱ ۔ نساخ (حیات و تصانیف) ، ڈاکٹر محمد صدر الحق، ص ۲۵۱ ۔ ۲۵۳، انجمن ترقی اردو پاکستان، کراچی ۱۹۷۹ء ۔

۲ ۔ اردوئے معلی، ایڈیٹر حسرت موہانی، ص ۱۲ اکتوبر، نومبر ۱۹۰۷ء ۔

۳ ۔ تذکرۃ المعاصرین، (زیر نظر تذکرہ) لوح صفحہ ۱ ۔

۴ ۔ نساخ (حیات و تصنیف)، ص ۴۲، محولہ بالا ۔

۵ ۔ تذکرۃ المعاصرین مملوکہ راقم الحروف، ص ۲۶ ۔ ص ۳۱ ۔

۶ ۔ تفصیل کے لیے دیکھیے نساخ (حیات و تصانیف) محولہ بالا ص ۱۵۷ ۔ ۲۳۶ ۔

۷ ۔ سخن شعرا، عبد الغفور نساخ، ص ۱۵۷، نولکشور پریس لکھنؤ ۱۸۷۴ء ۔

۸ ۔ تذکرۃ المعاصرین، عبد الغفور نساخ، ص ۱۰۲ ۔ مطبع و سن نامعلوم

۹ ۔ سخن شعرا محولہ بالا ص ۳ ۔

دکتر خانم عالیه امام، سید ظفر علی شاه معاون مجلس ملی پاکستان
مولانا کوثر نیازی رئیس شورای مشورتی اسلامی پاکستان، دکتر رضا شعبانی
مدیر مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، دکتر سید سبط حسن رضوی
رئیس دبستان انیس

عکس جلسه صد و بیستمین سالگرد وفات میرانیس

# میر انیس پر ایک تنقیدی نظر

میر حسن اور انیس کے یہاں دہلی اور لکھنو دونوں کے اثرات ملتے ہیں ۔ انیس کی عظمت کا راز یہ ہے ۔ کہ انہوں نے لکھنو کی خود مختاری کو کبھی پوری طرح نہ مانا اور اپنے خاندان کے بعض محاوروں کو کبھی نظر انداز نہ کیا۔

ناسخ کے بعد لکھنو کی دوسری بڑی شخصیت انیس کی ہے ۔ مگر اردو شاعری میں انیس کا درجہ ناسخ تو کیا بڑے بڑے شاعروں میں بھی بہت بڑا ہے ۔ لکھنو کی تہذیب کا تکلف ناسخ کے یہاں اور اس کی مذہبیت انیس کے یہاں اور اس کا لوچ اور نزاکت شوق لکھنوی کے یہاں ہے ۔ انیس نے مرثیے میں کوئی ایجاد نہیں کی ۔ انہوں نے مرثیے کی مقبولیت سے فائدہ اٹھایا ۔ اور اس صف میں اپنا سارا ادبی شعور صرف کر دیا ۔ مرثیہ سودا کے وقت تک زیادہ تر بین کے لئے تھا ۔ اس میں ادبی رنگ سودا کے وقت سے ملتا ہے ۔ اور ضمیر سے اس کا وہ سانچہ بنتا ہے ۔ جو انیس تک پہونچا ۔ ضمیر کے بعد سے مرثیہ محض شہدائے کربلا کے مصائب کی داستان نہیں رہا ۔ بلکہ لکھنو کی شاعری کی تمام خصوصیات اس میں جمع ہو گئیں ۔ اس میں نہ صرف قصیدہ کی مضمون آفرینی اور نازک خیالی ہے ۔ اور مثنوی کا بیانیہ رنگ اور واقعہ نگاری بلکہ اس میں غزل کا انداز بھی ہے انیس کے یہاں تلوار محض تلوار نہیں معشوقہ ہے ۔ گھوڑے میں بھی شان محبوبی ہے ۔ اور غزل کا ذوق اسی طرح مرثیے میں بھی اپنے لئے میدان تلاش کر لیتا ہے ۔ مرثیے کے متعلق بہت کچھ لکھا گیا ہے ۔ اور بعض لوگوں نے اسے المیہ اور رزمیہ کے اعلیٰ معیاروں سے جانچا ہے ۔ اس بحث میں پڑنے کا یہ موقع نہیں ۔ یہاں صرف اس بات پر زور دینا ہے ۔ کہ مرثیہ انیس کے دور میں ایک نظم بن گیا ہے ۔ اور مرثیے کی مجلس ایک ادبی مجلس ۔ مرثیہ گو بھی دوسرے شعرا

کی طرح اپنے فن پر ناز کرتا ہے۔ وہ رزم و بزم دونوں کا کمال دکھانا چاہتا ہے۔ انیس جانتے ہیں۔ مگر کہتے ہیں

بزم کا رنگ جدا رزم کا میداں ہے جدا — یہ چمن اور ہے زخموں کا گلستاں ہے جدا
فہم کامل ہو تو ہر نامہ کا عنواں ہے جدا — مختصر پڑھ کے رلا دینے کا ساماں ہے جدا

دبدبہ بھی ہو مصائب بھی ہوں توصیف بھی ہو
دل بھی محظوظ ہوں رقت بھی ہو تعریف بھی ہو

یعنی ایک تو مرثیے کا مذہبی فریضہ ہے۔ یعنی شہدائے کربلا کے مصائب پر اظہار غم اور ان کی یاد تازہ کر کے ثواب حاصل کرنا اور دوسرا فریضہ ادبی ہے یعنی سراپا نظم کر کے، گھوڑے تلوار کے مضمون کو نبھا کر گرمی کی شدت کے لئے یا صبح کے منظر کے لئے مناسب تشبیہات استعمال کر کے سننے والوں کو محظوظ کرنا۔ لکھنو کا مرثیہ گو، شروع سے اس دوسرے فرض کو بھی انجام دیتا آیا ہے۔ چونکہ اس میں تعمیری صلاحیت نہیں ہے۔ اس لئے وہ پورے ڈرامہ کا بیک وقت تصور مشکل سے کر سکتا ہے۔ زیادہ تر وہ ایک ہی واقعے کو لیتا ہے۔ یا ایک کردار کو یا ایک موقعے کو وہ ہر چیز کے مخصوص عنوان بنا لیتا ہے۔ رزمیہ کے معنی اس کے نزدیک لڑائی کے سین، گھوڑے اور تلوار کی تعریف کے ہیں۔
مناظر فطرت میں صبح کا سماں اور گرمی کی شدت کا بیان ہے۔ اور چونکہ ان میں سے کسی چیز کو شاعر نے اپنی آنکھ سے نہیں دیکھا بلکہ تخیل اور عقیدے کی مدد سے زندہ کیا ہے اس لئے کہیں وہ زندہ نہیں ہے۔ نظر فریب ضرور ہے۔ انیس سے پہلے مرثیے کی دنیا ایک طور پر "طلسم ہوشربا" کی دنیا تھی۔ اس کا مقصد بعض خیالوں اور خوابوں کی مدد سے حال کی زندگی کو بھلانا تھا اور ماضی کی عظمت میں شریک ہو کر حال کی پستی کے احساس کو کم کرنا تھا۔ ان میں ان اخلاقی قدروں کی پرستش کر کے جو امام کی شخصیت میں ملتی ہیں۔ ان قدروں کو طاق پر رکھ دینا تھا۔ غزل اس دور کو بھلاتی تھی، مرثیہ اسے سلا دیتا تھا۔ مگر عجیب اتفاق یہ ہوا کہ انیس کی شخصیت میں مرثیے کو ایک حقیقی شاعر مل گیا۔ جس نے مرثیے کی فوق فطری فضا کو بدل کر اس میں انسانوں کے جذبات کی دھڑکن پیش کی اور

جذبات کے بیان میں اپنے گرد و پیش کے رنگ سے کام لے کر اسے زندہ کر دیا۔ انیس کے مرثیوں میں نام، کردار، واقعیت عربی ہیں۔ مگر جذبات عام انسانی جذبات ہیں۔ جو لکھنو کی زبان یا لب و لہجہ میں پیش کئے گئے ہیں۔ بظاہر انیس نے بیان واقفیت کا خون کیا ہے۔ مگر غور سے دیکھئے تو ایک اور واقعیت برتی ہے۔ انیس کے مرثیہ میں محض کربلا کے واقعہ کا شاعرانہ بیان نہیں ہے۔ ان کی تاریخی حیثیت پر اعتراض کیا جا سکتا ہے۔ مگر شاعر یہاں مؤرخ نہیں داستان گو ہے۔ اس نے لکھنو کی سوسائٹی کے سامنے ایک خیالی منظر پیش کیا ہے۔ مگر اس منظر میں ایک سوسائٹی کی تہذیب جا بجا جھلکتی ہے۔ میں اس لکھنوی رنگ کو انیس کی خامی نہیں سمجھتا۔ انہوں نے اپنے تخیل کی مدد سے صدیوں پہلے واقعہ کو اس طرح زندہ کر دیا۔ اور اپنے مرثیوں میں محفوظ کر دیا۔ اس کی آب و تاب کو وقت کبھی ماند نہیں کر سکے گا۔ ان کا کمال یہ ہے کہ انہوں نے مرثیہ کو زندگی دو طرح عطا کی۔ اول تو کربلا کے ڈرامے میں حصہ لینے والوں کو انسانوں کے جذبات عطا کر کے۔ دوسرے اس کے پس منظر میں اپنے گرد و پیش کی معاشرت اور وضع کے نقوش بھر کر انیس کی جذبات نگاری کا کمال میدان جنگ میں بہادروں کے جوش و خروش میں نہیں باپ بیٹی کی محبت، ماں کی مامتا، بہن کی بھائی سے عقیدت، بھائی کی وفاداری کو اس طرح بیان کرنے میں ہے۔ پڑھنے والا ان کی عام انسانی عظمت کا قائل ہو جاتا ہے ایپک کے اصولوں سے وہ واقف نہیں تھے۔ انہوں نے نہ تو کوئی مسلسل اور مکمل تصویر کھینچی ہے اور نہ صحیح معنی میں کردار نگاری کی کوشش کی ہے۔ انہوں نے جہاں معرکہ آرائی کا نقشہ پیش کیا ہے۔ وہ حسن بیان کی وجہ سے زندہ ہو جاتا ہے۔ پڑھنے والا انیس کی خطابت ان کی جادو بیانی، ان کی عقیدت کے سیلاب میں بہہ جاتا ہے۔ وہ عون و محمد اور امام حسین کی تلوار کے فرق کو ملحوظ نہیں رکھتا وہ یہ نہیں دیکھتا کہ حر کس طرح میدان جنگ میں ہر وار کی داد پانے پر تسلیم کر سکتا ہے۔ وہ عورتوں کے ماتم کے لکھنوی انداز پر زیادہ دھیان نہیں دیتا۔ کیونکہ اس پر انیس کے بے مثل آرٹ کا جادو چل چکا ہے اور انیس کے بے مثل آرٹ کا جادو محض فن پر قدرت انکی فصاحت اور شیرینی میں نہیں، ان کی جذبات نگاری اور مصوری میں ہے۔ ان کی واقعہ نگاری مکمل، عظیم الشان اور رفیع نہیں، نازک، نفیس اور روشن ہے۔ وہ

مثلاً جب تلوار چلنے کے منظر دکھاتے ہیں۔ تو شروع سے اس پر ایک سنہرا پردہ ڈال
ہیں۔ اور پھر پڑھنے والا تلوار کے بجائے ناگن، محبوبہ یا خون کو دیکھتا ہے اس سیلاب
ڈوبتا ہے۔ اچھلتا ہے، اس میں اپنے لئے ایک ذہنی تسکین پاتا ہے اور جب اس کی گر
سے نکلتا ہے تو اس منظر کے بجائے اس کی ایک حسین یاد رہ جاتی ہے، انیس کے م
میں حسین یادیں ایک مذہبی مقصد رکھتی ہیں۔ ان سے ایک مذہبی جذبہ کی تسکین
ہے۔ یہ تسکین اپنا مقصد آپ ہے۔ اس کا کوئی اور مقصد نہیں۔ انیس کے یہاں
مقامات بھی ملتے ہیں۔ جن سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس مصوری کو بڑے مقاصد
ایک گرمی دے سکتے تھے۔ ان کی وہ تلوار جو ناگن کی طرح یا محبوب کے قد کی طرح ا
رکھتی ہے "برق قہر الٰہی" بھی ہے۔

امام کی جنگ محض ایک فوق بشری چیز نہیں۔ ایک قابل تقلید کارنامہ بھی ہے۔
زیادہ تر ماحول کے اثر سے حالی کے الفاظ میں یہ اعتقاد کہ (جو کچھ صبر و استقلال و شجاعت
ہمدردی و وفاداری و غیرت و حمیت و عزم بالجزم اور دیگر اخلاق فاضلہ خود امام ہمام اور
کے عزیزوں دوستوں سے معرکہ کربلا میں ظاہر ہوتے وہ ما فوق طاقت بشری اور خوار
عادات سے تھے) کبھی ان کی پیروی اور اقتدا کرنے کا تصور بھی دل میں آنے نہیں د
اور انیس بھی محض مصوری پر قانع ہو جاتے ہیں۔ اس مصوری کے لئے ایسی قدرو
انتخاب نہیں کرتے جو زندگی میں ایک نشتر بن جائیں۔ اور سماج میں وہ عزم و استقامت
حق پرستی و مجاہدانہ اسپرٹ، وہ بے باک صداقت، وہ مصیبت میں صبر اور مخالفت
استقلال سکھائیں۔ ایسا ہو سکتا تھا۔ مگر کیوں نہیں ہوا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ انیس ؛
آخر اپنے ماحول کے ایک فرد تھے۔ ان کی خودداری انہیں "شہ کی ثناخوانی کے بعد "غیر
مدح سے باز رکھتی تھی۔ مگر وہ "شہ کی ثنا" کو کافی سمجھتے تھے۔ یہ ثناخوانی ان کے لئے نجا
اور ذہنی تسکین کا باعث تھی۔ جس طرح محسن کی نعتیہ شاعری ان کی تسکین کا باعث تھی
مگر وہ اپنی صلاحیت سے پورا پورا کام نہیں لیتے۔ اسے دبیر کی فضول اور بے کار تقلید
ضائع کرتے ہیں وہ شاعری سے اس سے زیادہ کچھ نہیں چاہتے تھے۔ اور اس سے ان
شاعری میں بڑی اخلاقی قدروں کے احساس کے باوجود گرمی اور رفعت نہیں ہے۔ وہ الف

کے جوہری ہیں ۔ اور جوہری بھی شاید اس طرح موتی نہیں پرو سکتا وہ بڑے اچھے انسانوں میں ہیں ۔ اور ان کا کلام اچھی اور سچی انسانی قدریں رکھتا ہے ۔ لکھنو کی اس سوسائٹی کے لیۓ انیس کا کلام کئی وجوہ سے دلکشی رکھتا تھا ۔ وہ اچھے اخلاقی جذبات کا احساس دلاتا تھا ۔ مگر ان جذبات کے احساس کو کافی سمجھتا تھا ۔ وہ اسے ایک خیالی دنیا میں لے جاتا تھا ۔ اور وہاں کی دنیا کی سیر کے بعد جو ایک طور پر طلسماتی دنیا تھی ۔ وہاں ٹھہرنے پر زیادہ اصرار نہیں کرتا تھا وہ ماضی کی اس لڑائی میں ان لوگوں کو جو اس کشمکش سے بہت دور تھے ۔ ذہنی طور پر خود تلوار چلاتے ، بھوک پیاس کی تکلیفیں جھیلتے اور حق کی خاطر باطل سے مقابلہ کرتے دیکھتا تھا ۔ اور اس بات پر خاص طور سے مطمئن تھا کہ صرف تصویریں دیکھ لینا اس کے لیۓ کافی تھا ۔ صرف اس سے سیر کا مطالبہ تھا ۔ صرف ذہنی پرواز کا تقاضا تھا ۔ اس کی اپنی جانی پہچانی رنگین دنیا میں اس سے کوئی حرج واقع نہ ہوتا تھا ۔ وہ اس ذہنی سفر کے بعد اور بھی دلکش اور مزے دار معلوم ہوتی ۔ حالی اور اقبال کی شاعری بھی سیر کراتی ہے مگر وہ اس سیر کی قیمت وصول کرنے پر مصر ہے ۔ دونوں میں یہی بہت بڑا فرق ہے ۔

عکس میر انیس

بزمِ انیسؒ
(انتخابِ مراثیٔ انیس)
میر ببر علی انیسؒ
مرتبہ
نیر مسعود

SACHAL
SARMAST

EDITED BY
TANVEER ABBASI

SACHAL CHAIR–SHAH ABDUL LATIF
UNIVERSITY–KHAIRPUR, SIND

1989

مترجم
آغا سلیم

سچل چیئر
شاہ عبداللطیف یونیورسٹی خیرپور

شہزادی جہاں آرا بیگم کی ایک نادر تصنیف

(مع انگریزی ترجمہ)

سردار علی احمد خاں

داکتر آسفہ زمانی
ریدر شعبہ فارسی، دانشگاہ لکھنو (سند)

# امیر خسرو، بحیثیت قصہ سرا
# (مثنوی "مجنوں لیلیٰ" کی روشنی میں)

نابغۂ روزگار، حضرت امیر خسرو دہلوی ان ارباب کمال میں سے تھے، ناقدین ادب جن کی جامع الکمالات شخصیت کے معترف ہیں۔ صرف ایک شاعری ہی کو لیا جائے تو بقول شبلی نعمانی "ان کی جامعیت پر حیرت ہوتی ہے ۔ فردوسی، سعدی، انوری، حافظ، عرفی، نظیری بلاشبہ اقلیم سخن کے جم وکئے ہیں لیکن ان کی حدود حکومت ایک اقلیم سے آگے نہیں بڑھتی لیکن خسرو کی جہانگیری میں غزل، مثنوی، قصیدہ، رباعی سب کچھ داخل ہے"(۱)

چونکہ ہمیں خسرو کی قصہ سرائی سے بحث مقصود ہے لہذا ہم نے ان کے قلمرو سخن سے مثنوی کا انتخاب کیا ہے، اس لئے مثنوی وہ بیانیہ نظم ہے جس میں قصہ گوئی کی بھرپور گنجائش ہے۔

خسرو نے کم و بیش چھوٹی بڑی تیرہ مثنویاں لکھیں، جنہیں دو حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے اول۔ خسرو کی تاریخی (۲) مثنویاں جو مختلف سلاطین و امرا. کی فرمائشوں پر رقم کی گئیں، دوم خمسۂ خسروی کی مثنویاں جو نظامی گنجوی کے پنج گنج کے جواب میں لکھی گئیں۔

خمسہ کی مثنویوں میں "مطلع الانوار" بجواب "مخزن الاسرار" نظامی "شیرین خسرو" بجواب "خسرو شیرین"، "مجنوں و لیلیٰ" بجواب "لیلیٰ مجنوں"، "آئینہ سکندری" "بجواب سکندر نامہ" اور "ھشت بہشت" بجواب "ھفت پیکر" نظامی شامل ہیں۔(۳) امیر خسرو نے یہ خمسہ، نظامی کے سو سال بعد لکھا اور اس طرح پیش کیا کہ پھر کوئی خمسہ اس کے مقابل نہ ٹھہرا۔ جامی بہارستان میں لکھتے ہیں کہ خمسہ "نظامی کا جواب خسرو سے بہتر کسی نے نہیں لکھا اور

فارسی کے عظیم محقق شبلی نعمانی کا قول ہے کہ نظامی کے جواب میں جس قدر خمسے لکھے گئے ان میں نسبتاً امیر کا خمسہ سب سے بہتر ہے۔"
شاعرانہ محاسن کی حیثیت سے خسرو کی تقریباً سبھی مثنویاں ناقدین کے زیر بحث رہی ہیں لیکن ان مثنویات میں قصہ گو کی کیا حیثیت رہی اور خسرو قصہ سرا کی حیثیت سے کس قدر کامیاب یا ناکامیاب رہے، میرے محدود علم کے مطابق اس رخ سے ابھی تک غور نہیں کیا گیا۔ خسرو کو قصہ گو کی حیثیت سے پیش کرنے سے قبل ہمیں یہ ذہن میں رکھنا بہت ضروری ہے کہ مثنوی خسرو کا مزاج نہ تھا وہ بنیادی طور پر غزل کے شاعر تھے اور غزل کا مزاج ہمیشہ عاشقانہ رہا ہے، چنانچہ وہ مثنویاں جن کا تعلق حسن و عشق سے ہے خسرو ان قصوں کے بیان میں زیادہ کامیاب نظر آتے ہیں۔ خسرو کی تاریخی مثنویوں میں "دول رانی خضر خاں" اور خمسہ کی مثنوی میں مجنوں لیلیٰ اسی قبیل کی مثنویاں ہیں۔ چنانچہ شاعرانہ محاسن سے قطع نظر خسرو قصہ گو کی حیثیت سے ان مثنویوں میں زیادہ کامیاب رہے ہیں یا بالفاظ دیگر ان مثنویوں میں خسرو کی شاعرانہ شخصیت پر قصہ گو زیادہ غالب رہا ہے ضرورت تو اس بات کی تھی کہ "دول رانی خضر خان" کو بھی زیر بحث لایا جاتا لیکن سردست ہمارا دائرہ بحث صرف ان کی "مثنوی" "مجنوں لیلیٰ" تک محدود ہے۔

"مجنوں لیلیٰ" خمسہ کی تیسری مثنوی ہے ۲۶۶۰ دو ہزار چھ سو ساٹھ ابیات پر مشتمل ہے ۶۹۸ھ میں منظوم ہوئی اس کی تصنیف کے وقت خسرو کی عمر تقریباً چوالیس ۴۴ سال کی تھی۔ شباب کا زمانہ اور داستان عشقیہ یقیناً اس مثنوی کی کامیاب داستان سرائی میں ان کی عمر کا بھی کافی دخل رہا ہوگا۔
سینہ بسینہ چلی آنے والی اس عشقیہ داستان کو پہلی بار عالمی شہرت بخشنے کا سہرا نظامی گنجوی (۴) کے سر ہے۔ قیس و لیلیٰ کی حکایت کا تعلق عرب سے ہے۔ اس قصہ کے حقیقی یا غیر حقیقی ہونے میں سخت اختلافات ہیں۔ صاحب اغانی نے بیشتر روایتوں کی رو سے اسے فرضی داستان ثابت کیا ہے۔ قطع نظر اس بحث کے قصہ کا خلاصہ یہ ہے کہ قیس و لیلیٰ دونوں قبیلہ بنی عامر سے تعلق رکھتے تھے۔(۶۴۔ھ) بچپن میں دونوں اپنے اپنے گھر کے مویشی چرایا کرتے تھے عمر کے ساتھ ساتھ بچپن کا لگاؤ سن بلوغت کی سیڑھیاں طے کرتے

کرتے عشق میں تبدیل ہو گیا۔ شہرت ہوئی تو دونوں کو ایک دوسرے سے ملنے سے منع کر دیا گیا ہجر نے آتش عشق کو اور ہوا دی قیس کی حالت زار دیکھ کر اس کے والدین نے لیلیٰ کے ساتھ اس کی شادی کا پیغام بھیجا۔ لیلیٰ کے والدین کو یہ رسوائی گوارا نہ ہوئی عاشق کے صبر کا دامن چھوٹ گیا اور وہ کپڑے پھاڑ صحرا کو نکل گیا۔ اس پاگل پن کی وجہ سے مجنوں کا لقب پایا۔ حالت جنون میں شعر ایسے دل سوز کہتا کہ سننے والوں کا کلیجہ منہ کو آتا۔ لیلیٰ کے والدین نے لیلیٰ کی شادی کسی دوسری جگہ کر دی۔ یہ شادی لیلیٰ کے مرگ کا پیغام ثابت ہوئی۔ مجنوں مرگ لیلیٰ کی خبر سن کر کب زندہ رہ سکتا تھا وہ بھی زندگی سے کھیل گیا۔

امیر خسرو کے سامنے نظامی کی لیلیٰ و مجنوں تھی یہ شاعر تقلید و تتبع سے آغاز کرتا ہے لیکن ابتکار و اجتہاد کے بغیر اس کی انا کو تسکین نہیں ہوتی۔ خسرو جو ہر فن میں آگے نکل جانا چاہتے تھے انہوں نے خمسۂ نظامی کا جواب لکھنے کا چیلنج قبول کیا بہت ممکن ہے اس کے پس پشت ان کا جذبہ رقابت یا مسابقت کام کر رہا ہو۔ بہر حال یہ وہ داستان تھی جس کے نظم کرنے کے لئے شروانشاہ بن منوچہر نے جس وقت نظامی سے درخواست کی تھی تو وہ پہلے تیار نہ ہوئے انہوں نے جواب دیا تھا "خشک ریگ زار اور کوہستان میں کیا صنعت گری دکھاؤں گا" (۵)

خسرو نے ہاتھ لگایا تو ریگ زار میں زندگی کی حرارت دوڑا دی۔

خسرو کے یہاں "آغاز داستان" کے عنوان کے تحت جو قصہ شروع ہوتا ہے اس کی تلخیص اس طرح ہے:

قبیلہ عامری میں قیس کی پیدائش ہوتی ہے

| | |
|---|---|
| کان روز کہ زاد قیس فرخ | رخشندہ شد آن قبیلہ را رخ |
| زان نور خجستہ شب افروز | بر عامریان خجستہ شد روز (۶) |

بیٹے کی پیدائش باعث مسرت ہے، چنانچہ اس موقع پر عیش و طرب کی محفل گرم ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| خوبان قبیلہ را طلب کرد | وافاق زنغمہ پر طرب کرد (۷) |

کتب جانے کی عمر میں قدم رکھا مدرسہ میں لیلیٰ نامی ایک خوش جمال بچی بھی
مکتب تھی

یٰ نامی کہ مہ غلامش — خالش نقطی زنقش نامش
زی و ہزار فتنہ در دھر — چشمی و ہزار کشتہ در شہر (۸)

ستی جوانی کے عشق میں تبدیل ہوئی تو چرچے پھیل گئے:

ن رفتہ بہ گوش ہرکس این راز — از ہر طرفی برآمد آواز (۹)

اں لیلیٰ کی ماں کے کانوں تک بھی بات پہنچی، بدنامی کے خیال سے وہ دل پکڑ کر
ں کو زمانہ کی اونچ نیچ سے آگاہ کیا

سادہ مزاجی و تنک دل — وز نیک و بد زمانہ غافل
نق ارچہ بود بصدق و پاکی — خالی نبود ز شرمناکی

بند کرنے کی کوشش کی گئی تو آتش فراق نے اسے فزوں تر کر دیا مجنوں دل

یلیٰ کے عشق میں بے قرار ہے، اور خون کے آنسو رو رہا ہے:

ن از جگر در دیدہ می ریخت — نی نی جگری ز دیدہ می ریخت (۱۱)

ں میں دیوانہ پھر رہا ہے:

گشت بگرد کوہ و صحرا — چون خضر بروضہ ھای خضرا (۱۲)

با بجا کر لحن پرسوز سے غم انگیز ترانے گاتا پھر رہا ہے یہ لیلیٰ دف کی آواز سن کر بے
نی اور مجنوں کو خط کے ذریعہ بے چین دل کا پیام پہونچاتی ہے ۔ خط کیا ہے ایک
ں چکاں داستان ہے

ر خار کہ پای تو کند ریش — من از دل خود برون کنم نیش
ر باد کہ از رہ تو خیزد — در دیدۂ من غبار بیزد
ہنائی و گوشہ ای و دردی — وزآب دو دیدہ آب خوردی (۱۳)

کے خط کے جواب میں اپنا دل چیر کر رکھ دیتا ہے جو فراغ دل جیا وہ سوز دل کیا

سمجھ سکتا ہے:

آسودہ کہ بافراغ دل زیست　　　　او کی داند کہ سوز دل چیست ؟ (۱۴)

مجنوں کی دیوانگی عروج پر ہے ایک روز سرراہ مجنوں کی نظر لیلیٰ کے خارش زدہ کتے پر پڑتی ہے، لیلیٰ کی چاہت میں سگ لیلیٰ بھی عزیز ہے.

گہہ پیش رخش بگریہ نالید　　　　گہ بر کف پاش دیدہ مالید (۱۵)

ادھر لیلیٰ کی حالت بھی دگر گوں ہے ایک رات مجنوں کو خواب میں دیکھتی ہے اور بے اختیار اس صحرا کی طرف بھاگتی ہے جہاں مجنوں فراق محبوب میں انگاروں پر لوٹ رہا ہے دونوں بے تابانہ ایک دوسرے سے ہم آغوش ہوتے ہیں

آسودہ دو مرغ در یکی دام　　　　وامیختہ دو بادہ در یکی جام (۱۶)

آفتاب طلوع ہوتے ہی لیلیٰ مجنوں سے جدا ہوتی ہے ہجر کی جاں سوز گھڑیاں پھر شروع ہو جاتی ہیں۔ دونوں فریقوں میں غزل خواں ہیں۔ لیلیٰ دو گھڑی باغ میں دل بہلانے کو نکلتی ہے کہ ایک دروغ گو اسے مجنوں کی وفات کی خبر سناتا ہے۔ مجنوں کی موت کی خبر لیلیٰ کے لیے موت کا پیغام ثابت ہوتی ہے۔ ادھر یہ اصلیت مجنوں کے لیے پیغام اجل بن جاتی ہے۔

باید لحدی بہ تنگی آراست　　　　تاہر دو جسد یکی شود راست (۱۷)

اور یہیں قصہ کا اختتام ہوتا ہے یہ دنیا عبرت کی جا ہے تماشا نہیں ہے۔

این کہنہ رباط عبرت اندوز　　　　راھی است کہ می روی شب و روز (۱۸)

قصہ تمام حشو و زوائد سے پاک ہے یہاں نہ کسی محلات کی آرائش کا بیان ہے نہ کسی بزم کی داستان پیش کی گئی ہے یہ قصہ جس پاکیزہ اور پرسوز زبان و بیان کا مدعی ہو سکتا تھا خسرو اس سے بخوبی عہدہ برآ ہوئے ہیں۔

کسی بھی قصہ کا تانا بانا پلاٹ اور کرداروں سے مل کر بنا جاتا ہے۔ پلاٹ کے اعتبار سے یہ قصہ اس قدر گٹھا ہوا ہے کہ کہیں سقم کا احساس نہیں ہوتا یہاں کہانی کے اجزائے ترکیبی یعنی تمہید، ارتقا، کلائمکس اور اختتام سب ایک دوسرے سے مربوط ہیں۔ کسی منظوم داستان میں قاری کی دلچسپی اس بات سے نہیں ہوتی کہ اصل قصہ کیا ہے بلکہ اس کی ساری دلچسپی اس بات سے ہوتی ہے کہ جو قصہ بیان کیا گیا ہے وہ کتنا جاندار ہے قصہ میں جان

پیدا کرنے کے لئے قصہ گو اس بات کے لئے آزاد ہوتا ہے کہ قصہ میں موقع و محل کی مناسبت سے جہاں چاہے تبدیلی پیدا کرے۔ ساتھ ہی مختلف واقعات کے درمیان ایسا منطقی رابطہ بھی قائم رہے کہ جس سے کہانی میں جھول پیدا نہ ہو۔ بیم و رجا، خوف و خطر، ہجر و فراق کے واقعات قصہ کو دلچسپ بنانے میں معاون ثابت ہوتے ہیں اور یہاں تو ہجر و فراق کے جذبے کو خسرو نے اپنے جذبہ دل سے سنوارا ہے۔ اس تمام کہانی میں یہی حصہ سب سے زیادہ پر اثر اور زوردار ہے۔ پلاٹ کے اعتبار سے وہی کہانی کامیاب کہانی سمجھی جاتی ہے جس میں کوئی پیچ ہو، کوئی چونکا دینے والی بات کہی گئی ہو۔ امید و بیم، شکوک و شبہات، مکر و فریب وغیرہ کے واقعات قاری میں تجسس پید کرتے ہیں۔ جس سے قصہ میں دلچسپی برابر بنی رہتی ہے جہاں تک مجنوں لیلیٰ کے پلاٹ کا سوال ہے اسے ہم سپاٹ پلاٹ سے تعبیر کرینگے۔ اس لئے کہ تمام قصہ میں کہیں کوئی بات ایسی نہیں کہی گئی جس سے قاری کو کوئی دھچکا محسوس ہو۔ دروغ گو کے کردار میں فریب کی جھلک ضرور نظر آتی ہے لیکن یہ کردار اتنا جاندار نہیں بن سکا جتنا اسے ضرورت تھی۔ نوفل کی لیلیٰ کے خاندان سے بدگمانی کا حصہ بھی کوئی خاص پرزور نہیں۔

جہاں تک قصہ میں کرداروں کا تعلق ہے، ان کے تعارف کے دو طریقے ہوتے ہیں اول یہ کہ قصہ گو خود ان کی خصوصیات پر بالواسطہ طور پر روشنی ڈالے اور ان کا تعارف ہم سے کرائے دوسرے یہ کہ کردار اپنا تعارف خود کرائے۔ اس کے لئے قصہ گو الفاظ کی نشست و برخاست اس طرح ملحوظ رکھے کہ قاری پر وہی تاثر قائم ہو جو قصہ گو کہنا چاہتا ہے۔ خسرو نے یہاں دونوں طریقوں کو برتا ہے۔ مثال کے طور پر لیلیٰ کی خوبصورتی بیان کرتے وقت جہاں وہ تشبیہات و استعارات کا سہارا لیتے ہیں تو پہلے طریقہ کار کا انتخاب کرتے ہیں مثلاً

خند ان چو سمن بتازہ روی — شیرین چو شکر بتلخ گوئی
نی بت کہ چراغ بت پرستان — طاؤس بہشت و کبک بستان (۱۹)

لیکن جہاں وہ ہجر و فراق کا ذکر کرتے ہیں تو ایسے الفاظ کا انتخاب کرتے ہیں کہ کردار کی دگرگونی از خود سامنے آجاتی ہے

جانت کہ ہزار داغ دارد تسکین بکدام باغ دارد
تاظن نہ بری کہ من صبورم نزدیک توام اگرچہ دورم (۲۰)

غور کیجئے تو یہ داستان تمام تر "جذبات" کی زبان سے بیان ہوئی ہے۔ وہ جذبات خواہ لیلیٰ کے ہوں یا مجنوں کے، لیلیٰ کے والدین کے ہوں یا مجنوں کے والدین کے خسرو نے یہاں ایک ماہر نفسیات کا رول ادا کیا ہے اور رشتوں کے لحاظ سے جذبہ کے نازک فرق کو برقرار رکھا ہے۔ مثال کے طور پر خسرو نے اس قصہ میں دو ماؤں کا ذکر کیا ہے ایک لیلیٰ کی ماں دوسری مجنوں کی ماں دونوں اپنے بچوں کی رسوائی کی کہانی سنتی ہیں۔ یہاں نازک فرق یہ ہے کہ ایک ماں بیٹے کی رسوائی برداشت کرتی ہے۔ دوسری بیٹی کی۔ دونوں اپنے بچوں کو سمجھانے کی کوشش کرتی ہیں خسرو نے اس لطیف فرق کو انتہائی چابکدستی سے ادا کیا ہے۔ دیکھیے لیلیٰ کی ماں کی تصویر۔ یہاں بدنامی و رسوائی کا خوف زیادہ غالب ہے

مادر زنہیب شرم اغیار نبشست بگوشہ ای دل افگار
فرزند خجستہ را نہانی بنشاند ز راہ مہربانی
گفت ای دل و دیدۂ مرا نور از روی تو باد چشم بد دور
ترسم کہ چو گردد این خبر فاش بدنام شوی میان اوباش
صوفی کہ شود بمجلسِ می البتہ چکد پیالہ بروی (۲۱)

اب ذرا مجنوں کی ماں کے خیالات ملاحظہ کیجئے۔ یہاں بدنامی کا ڈر نہیں، غصہ غالب ہے

در پیش نشست وزار بگریست گفتا کہ بہ است مرگ ازین زیست
تازادہ شد از عدم وجودم رنجی زجہاں نسیا زمودم (۲۲)

قصہ گو کے فرائض میں یہ بھی داخل ہے کہ اس کی کہانی بے مقصد نہ ہو۔ خسرو نے تقریباً اپنی سبھی مثنویوں میں اس بات کو ملحوظ رکھا ہے۔ انہوں نے اس عشقیہ داستان میں بھی معارف کے دریا بہائے ہیں جو ایک کامیاب زندگی کے لئے دستور العمل بن سکتے ہیں جو کام کرو پوری کوشش کے ساتھ کرو

ہر گہ کہ عَلَم شدی بہ کاری درغایتِ آن بکوش باری

عزت ہمت کا ثمرہ ہے

خواہی شرف و بزرگواری     می کوش بہ ہمتی کہ داری

نظامی اور خسرو کی مثنویوں میں مرکزی کردار لیلیٰ اور مجنوں ہیں۔ لیکن بہ شکل مثنوی خسرو کا انداز نظامی سے مختلف ہے۔ نظامی کے یہاں ابتدائی حصہ حمد و نعت معراج کی شکل میں ہے۔ خسرو کے یہاں بھی ابتدائی حصہ ایسا ہی ہے۔ لیکن یہاں مدح نظام الدین اولیا کا ذکر بھی شامل ہے۔ نظامی نے اپنے ممدوح شروانشاہ بن منوچہر کی مدح کی ہے۔ خسرو نے سلطان علاء الدین خلجی کی مدح کی ہے کیوں کہ خسرو کا خمسہ علاء الدین کے نام معنون ہے نظامی نے اس مثنوی میں اپنے چودہ سالہ فرزند کو شروانشاہ کے بیٹے محمد کو سپرد کرتے ہوئے اسے نصیحت کی ہے خسرو نے اپنی ہفت سالہ دختر کو خطاب کیا ہے اور اسے نصیحتیں کی ہیں۔ نظامی نے قصہ کی ابتداء سے پہلے حاسدوں کی شکایت کی ہے پھر اپنے والدین و چچا کی یاد میں اشعار کہے ہیں اور پھر کچھ پند و نصائح کے اشعار پیش کرنے کے بعد "آغاز داستان" کا عنوان قائم کیا ہے خسرو نے کتاب کے اخیر میں قصہ کے اختتام پر اپنی والدہ اور اپنے چھوٹے بھائی حسام الدین کی یاد میں پردرد مرثیہ لکھا ہے۔ یہ وہ مضامین ہیں جن کا اصل قصہ سے کوئی تعلق نہیں۔ اصل قصہ میں بھی خسرو نے اپنی راہ خود نکالی ہے اور ہو بہو نظامی کی تقلید سے گریز کیا ہے مثال کے طور پر نظامی کے یہاں لیلیٰ کی شادی ابن سلام سے ہو جاتی ہے خسرو نے لیلی کی شادی کا کوئی ذکر نہیں کیا ہے۔ نظامی کی مثنوی میں مجنوں کا باپ اسے حرم محترم لے جاتا ہے تاکہ غلاف کعبہ پکڑ کر وہ عشق لیلیٰ سے نجات کی دعا مانگے برخلاف اس کے مجنوں غلاف کعبہ پکڑ کر محبت کی پائیداری کی دعا کرتا ہے

یارب لا تسلبنی حبھا ابداً     و یرحم اللہ عبداً قال آمینا (۲۳)

(ترجمہ اے میرے رب لیلیٰ کی محبت میرے دل سے کبھی نہ نکالنا اور اللہ اس بندے پر رحم کر جو میری دعا پر آمین کہے)

خسرو کے یہاں کعبۃ اللہ جانے کا کوئی ذکر نہیں ہے۔

نظامی کے یہاں عالم وحشت میں مجنوں، وحوش و طیور زہرہ مشتری سے باتیں کرتا ہے اس کے برعکس امیر خسرو مجنوں کی وارفتگی شوق کے بیان میں سگ لیلیٰ کی داستان پیش کرتے

ہیں

| | |
|---|---|
| ھستیم من و تو ہردوشب گرد | لیکن تو بنالہ و من از درد |
| خواھد چو ترا درون دہلیز | یادش دھی از سگ دگر نیز |
| زنجیر خودت نہد چو بردوش | از گردن من مکن فراموش (۲۴) |

نظامی کے یہاں لیلیٰ کے شوہر ابن سلام کی موت کے بعد حالت بیوگی میں لیلیٰ کی موت واقع ہوتی ہے۔ خسرو کے یہاں ایک دروغ گو کے ذریعہ مجنوں کی موت کی جھوٹی خبر لیلی تک پہونچانے کے بعد لیلیٰ کی موت کا ذکر کیا گیا ہے۔ مثنوی کے اس تضاد کو دیکھتے ہوئے ہم کہہ سکتے ہیں کہ خسرو کی یہ مثنوی نظامی کا جواب ہے، تقلید نہیں اس میں شک نہیں کہ دونوں مثنوی گویوں نے ایک طرز زندگی کی عکاسی کی ہے، یہ مثنویاں جاگیردارانہ تہذیب میں پروان چڑھنے والی جہالت، مشرقی عورت کی غلامی اور حقوق سے عاری زندگی نیز عربی اور تنگ نظری کی کہانی پیش کرتی ہیں۔ دونوں شاعر اس مشترک نتیجہ پر پہونچتے ہیں کہ محبت دراصل وہی ہے جو آزادانہ اور باہمی ہو۔

قصہ گوئی کے سلسلہ میں ہمیں اس بات کو بھی فراموش نہیں کرنا چاہئے کہ کسی واقعہ کو نظم میں بیان کرنا بہ نسبت نثر کے زیادہ مشکل ہے کیوں کہ شعر میں وزن وقافیہ کو بھی ملحوظ رکھنا ہے، شاعرانہ تخیل کو بھی مدنظر رکھنا ہے اور ربط کلام کا خیال رکھتے ہوئے مسلسل واقعات کی کڑی سے کڑی جوڑے رکھنا ہے بلاشبہ خسرو نے ان پابندیوں اور بندشوں کے باوجود قصہ سرا کی حثیت سے بھی اپنا پرچم بلند رکھا ہے اور یہاں بھی اپنی ذہانت وطباعی کا لوہا منوالیا ہے۔

(یہ مقالہ "ہندی اردواوارڈ کمیٹی لکھنو کی جانب سے انٹرنیشنل سمینار منعقدہ نومبر ۱۹۹۲ء کو پیش کیا گیا)

## حواشی:

۱۔ شعرالعجم حصہ دوم مطبع معارف اعظم گڑھ ۱۹۸۸۔ صفحہ ۱۱۸۔۱۱۹

۲۔ تاریخی مثنویوں میں قران السعدین (۶۸۸ھ) فتح الفتوحات یا مفتاح الفتوح (۶۹۱ھ) تاج الفتوح (۶۹۰ھ)، دول رانی خضر خاں یا عشقیہ (۷۱۵ھ)، نہ سپہر (۷۱۸ا) اور مثنوی تغلق نامہ (۷۲۴ا) شامل ہیں جو کیقباد و بغراں خاں، سلطان جلال الدین اور فیروز شاہ قطب الدین مبارک شاہ خلجی، غیاث الدین تغلق اور خضر خاں (پسر علاء الدین) وغیرہ کے معرکوں فتوحات اور تخت نشینی کے حالات سے متعلق ہیں۔

۳۔ جس ترتیب سے ان کتابوں کے نام لکھے ہیں یہی ان کی تصنیف کی ترتیب ہے۔ زمانہ تصنیف کل سوا دو برس ہے۔

۴۔ سنہ وفات ۵۹۶ھ ہے ان کی عمر تریسٹھ برس بیان کی جاتی ہے، اس لئے سال ولادت ۵۳۳ھ سمجھنا چاہیے۔ بحوالہ شعرالعجم حصہ اول صفحہ ۲۵۵۔

۵۔ مثنوی میں اس کی طرف یوں اشارہ کرتے ہیں

نی باغ و نہ بزم شہر یاری — نی رود نہ می نہ کامگاری
بر خشکی ریگ و سختی کوہ — تا چند سخن رود در اندوہ

(مثنوی لیلیٰ و مجنوں) سال اتمام ۵۸۴ھ

۶ تا ۱۸ مثنوی مجنوں لیلیٰ از امیر خسرو، چاپ خانہ کلکتہ ۱۸۴۴م صفحہ ۳۰، ۳۱، ۳۶، ۳۶، ۳۶، ۴۱، ۶۲، ۷۳، ۸۰، ۹۰، ۹۹، ۱۲۵، ۱۲۹۔

۱۹۔۲۰۔۲۱۔۲۲۔ مثنوی "مجنون لیلیٰ" ص ۳۲، ۷۱، ۳۷، ۴۹۔

۲۳۔ مثنوی "لیلیٰ و مجنوں" از نظامی گنجوی، مطبع ارمغان۔ تہران ۱۳۱۳ش ھ، ص ۸۰

۲۴۔ مثنوی، "مجنوں لیلیٰ" از امیر خسرو ص ۹۲۔

# کتابهایی که برای دانش دریافت شد

۱- معرّفی حوزه هنری، آقای حمید سلمانی، ستاد معاونت فرهنگی-تقاطع خیابان حافظ و سمینه صندوق پستی ۱٦۷۷ و ۱۵۸۱۵

۲- منظومات، طاهره صفار زاده- ترجمه از انیس الرحمن سواپن-تهران، ایران

۳- دستور فارسی، انیس الرحمن سواپن-ناشر بك ریویو: داکه، ۱٤۵ نیو مارکیت داکه ۱۰۰۰ بنگلادیش

٤- بیّنات (جلد اوّل و دوّم)، عرفان رضوی-(سیرت الانبیاء)- رهبر پبلشرز-اردو بازار-کراچی

۵- صباح آرزو، (مناقب پنجتن و اهل کربلا) عرفان رضوی-بی ۹٦۷۷-باغ سرداران-راولپندی

٦- سحاب فیضان، (مناقب صحابه و اهل بیت) عرفان رضوی بی ۹٦۷۷-باغ سرداران-راولپندی

۷- قرّة الصدور، (علم ریاضی کا ایك نر الاباب) عرفان رضوی-موضع کهواری تحصیل و ضلع مانسهره-راولپندی

۸- حافظ محمود شیرانی اور ان کی علمی و ادبی خدمات، دکتر مظهر محمود شیرانی، مجلس ترقی ادب-کلب رود-لاهور

۹- مجلس مذاکره برای مرثیه، سیّد اقبال حسین کاظمی، مرثیه فاؤندیشن-کراچی

۱۰- منتخب کلام (سچل سرمست)، از آغا سلیم-شاه عبداللطیف یونیورستی، خیرپور

11- Sachal Sarmast, Shah Abdul Latif University, Khairpur.

# مجله هایی که برای دانش دریافت شد

**فارسی:**

۱- سروش، ماهنامهٔ ج۱۶، ش۳، ادارهٔ مطبوعات پاکستان. صندوق پستی ۲-۱۱. اسلام آباد

۲- کتابداری، ماهنامه، دفتر نوزدهم، بهمن ۱۳۷۱، نشریه کتابخانهٔ مرکزی و مرکز اسناد دانشگاه تهران ایران

۳- معرّفی حوزهٔ هنری ستاد معاونت فرهنگی. سازمان تبلیغات اسلامی. تهران، ایران

٤- هکمتانه، ماهنامه، سال سوم ش ۳، نشریه شهرداری همدان. خرداد ماه ۱۳۷۲ هـ ش

۵- ندا، فصلنامه، سال دوّم. ش ۱۱، جمعیت زنان جمهوری اسلامی ایران خیابان دکتر شریعتی تهران

٦- نامهٔ فرهنگ، فصلنامه، سال سوّم. ش ۱۱ ،خیابان ولی عصر تقاطع خیابان فاطمی. وزارت فرهنگ و ارشاد اسلامی

۷- حوزه، فصلنامه، پارمان هزاره شیخ هند (ره) مرکز انتشارات دکتر تبلیغ اسلامی. قم

۸- نشــر دانش، فصلنامه، نشریه مرکز نشر دانشگاهی صندوق پستی ۱۵۸۷۵/٤۷٤۸. تهران

۹- آشنا، فصلنامه، شماره دوازدهم سال دوّم. مرداد و شهریور ۱٤۷۲. خیابان شهید بهشتی. میدان بخشی تهران. ایران

**اردو:**

۱- سب رس، ماهنامه، ج ۱۵۵ ش ۸، اگست و ستمبر و اکتوبر ۱۹۹۳ ادارهٔ ادبیات اردو. حیدر اباد دکن

۲- معارف، ماهنامه، ج ۱۵۲، ش ۳ ستمبر و اکتوبر و نومبر ۱۹۹۳ دارالمصنیفین شبلی آکادمی اعظم گرهـ (هند)

۳- مصباح القرآن، ماهنامه، ج۵، ش ۸، ۹، ۱۰ ستمبر ، اکتوبر، نومبر ۱۹۹۳ . ۱
گنگارام بلدنگ. شاهراه قائداعظم، لاهور

٤- الامیر، ماهنامه، ج۵، ش ۳ . ٤-ستمبر و اکتوبر ۱۹۹۳ پریدی استریت.
صدر کراچی، . . ٧٤٤

٥- الفجر، ماهنامه، ج۵. ش ۱، ۲-اکتوبر ۱۹۹۳ پوست بکس نمبر ٢٤٨٤ کراچی

٦- انجمن وظیفه سادات، ماهنامه، ج ۲۸. ش ۲-اکتوبر ۱۹۹۳ انجمن وظیفه سادات و
مومنین. لاهور . . ٧٤٦

٧- پیام عمل، ماهنامه، ج ۳۵ ش/۲، ۳- اکتوبر ۱۹۹۳ امامیه مشن پاکستان ترست لاهور

٨- طلوع افکار، ماهنامه، ج ٢٤ ش ٦ جون ۱۹۹۳ ۲۸. ایچ. رضویه سوسائتی. کراچی

٩- انصاف، هفت روزه، ج. ٤ ش ۱۷-۲٦ اکتوبر ۱۹۹۳ میر عبدالعزیز. راولپندی

. ۱- درویش، ماهنامه، ج ٥ ش ٥ و ٦-می جون ۱۹۹۳ درویش ٥٤ عبدالکریم رود
قلعه گوجر سنگهه . لاهور

۱۱- اخبار اردو، ماهنامه، ج.۱۰ش ۹ . . ۱-ستمبر و اکتوبر و نومبر ۹۳ دکتر جمیل
جالبی. مقتدره قومی زبان. ستاره مارکیت اسلام آباد.

۱۲- المجلس، ماهنامه، ج ٥.ش ۹، . ۱-ستمبر۹۳ وحدت رود - لاهور

۱۳- خیرالعمل، ماهنامه، ج.۱٦ ،ش ۱-ستمبر ۹۳، ٦٦-نیو سمن آباد - لاهور

١٤- همدرد صحت، ماهنامه، ج. ٦١، ش ۹، . ۱، ۱۱-ستمبر، اکتوبر و نومبر ۹۳
همدرد فاؤندیشن. ناظم آباد، کراچی . . ٧٤٦

۱٥- سبیل هدایت، ماهنامه، ج ٤ . ش ٨١٧، ٩ جولای تا ستبمر ۹۳ ۳/۸ بی-تاؤن شپ. لاهور

۱٦- تنظیم المکاتب

۱۷- اقبال، ماهنامه، ج.٤ ش ٤ اکتوبر ۹۳ بزم اقبال، ۲ کلب رود- لاهور

۱۸- قومی زبان ماهنامه، ج. ٦٥، ش ۱۱ نومبر ۹۳ انجمن ترقی اردو، پاکستان-
دی ۱۵۹، بلاک ۷ گلشن اقبال کراچی . . ۷۵۳
۱۹- احقاق الحق، ماهنامه، ج. ۱۵ش۱تا٤-نومبر ۹۳ مرکز تحقیقات اسلامیه بلاک، .۲- سرگودها
۲۰- خواجگان، ماهنامه، ج.۱۲۳ ش ۱۱-نومبر ۹۳ حامد علی جاوا- ۹. ۱ کالج رود-
جی او آر-۱ لاهور
۲۱- شمس الاسلام، ماهنامه، ج.٦۷. ش ٥١٤ اپریل مئی ۹۳

انگلیسی:

1- Mah jubah St. No. 110-111 July-August 1993
P.O. Box 14155-3987, Tehran, Iran
2- Muslim & Arab Perspectives Vol.1, issue1, Oct 1993
The Institute of Islamic & Arabic Studies. P.O. Box 9701
New Delhi 110025 India.
3- Pakistan Journal of History & Culture
P.O. Box No:1230, Islamabad.

# مقالاتی که برای دانش دریافت شد

## فارسی:

* رباعیات خواجه نقشبند، محمد صادق قصوری، قصور
* شاه همدان در تاجیکستان، دکتر مرتضی ذکایی ساوجی، ساوه - ایران
* رساله گرامی نامه، دکتر حسن عباس، تهران
* عوفی بخارائی و جوامع الحکایات، دکتر محمد ریاض خان، اسلام آباد
* معرّفی نسخه خطّی "جواهر عباسیه"، محمد اقبال شاهد، تهران
* منشی تولکشور و خدمات او به ادبیات فارسی، سیّد عین الحسن، دهلی

## اردو:

* دکتر هرومل سدارنگانی، غلام محمد لاکهون، نواب شاه-سند
* غزالی مشهدی، دکتر سلمان عباسی
* طالب علی خان عیشی کی فارسی غزل گوئی، دکتر شیما رضوی، لکهنو-هند
* جگر مراد آبادی اور یگانه چنگیزی کی فارسی شاعری، دکتر آصفه زمانی، لکهنو-هند
* بوستان کا پنجابی ترجمه، سیّد خضر نوشاهی، کراچی
* علاّمه اقبال بحیثیت ادبی نقاد، پروفیسر هارون الرشید تبسم، سرگودها

## درست نامه شماره ۳٤

| صفحه | سطر | درست |
|---|---|---|
| ۱۲ | ٤ | سرکشیدم |
| ۱٦ | ۱٤ | ذات باریتعالی |
| ۵۵ | ۲ | کشف |
| ٦۷ | ۲ | نویسنده |
| ۱۰۰ | ۱۷ | "این لآلی آبدار |
| ۱۳۳ | ۲ | ۳۱ اوت |
| ۱۳۹ | ۲ | غزنوی |
| ۱٤۳ | ۱٤ | خانقاه |
| ۱٤٦ | ۱۵ | اپنی |
| ۱۵۱ | ۹ | جس |
| ۱۵۳ | ٤ | درجه |
| 13 | 6 | جی کا جانا ٹھہر گیا ہے صبح گیا یا شام گیا |

# ایران کے بعض ٹریول ایجنٹس اور سیاحتی اداروں کی فہرست

اسلامی جمہوریہ ایران ایک وسیع و عریض ملک ہے، جہاں قدیم تاریخی آثار، مقدس اسلامی مقامات، اولیاء کرام، صوفیاء، شعراء اور عظیم مسلم فلاسفہ کے مقبرے اور آثار کے علاوہ خوبصورت قدرتی مناظر پائے جاتے ہیں۔ دنیا بھر سے ہر سال، ہزاروں زوار اور سیاح ایران جاتے ہیں، ان کی سہولت کو مدنظر رکھتے ہوئے ذیل میں بعض اہم ایرانی سیاحتی اداروں کے پتے اور ٹیلیفون نمبر شائع کر رہے ہیں۔

ٹریول ایجنسیز اور دیگر سیاحتی ادارے ان اداروں کے ساتھ براہ راست رابطہ کر کے سیاحتی پروگرام مرتب کر سکتے ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 17. | Rahnoma | Dar Rouj | 891191-4<br>2570500 | 226, Khyabane Shaheed, Gen. Qarni. |
| 18. | Tatelaat | Mohammad Farzaneh | 270191<br>273916 | Khyabane Dr. Shariati, Near Maidan Tajreesh. |
| 19. | Keyan Safar | Taghizadeh | 655224 | Khyabane Fatmi, Near Talar Kornoosh. |
| 20. | Parandeh Aabi | Iraj Nemat | 684000-2 | Meydane Vanak, No. 4, Khyabane Brazil.. |
| 21. | Pasargad Tour | Ebrahim-Pour Farah | 293066 | Hotel Esteghlal. |
| 22. | Tour Noor | Tavassali | - | - |
| 23. | Karwane Sahra | Mohammad Reza Arshadi | 893043 | Khyabane Gen. Qarahni, 21, Khosrow Khawar St. |
| 24. | Bastan Tour | Haghighi | 939714 | - |
| 25. | Shahryar Tour | Eskandari-Pour | 498096 | Khyabane Azadi, Chahar Rah Hafiz, Tabriz. |
| 26. | S.T.T. Company | Mohammad Sadaghat | 7503791<br>766504 | Khyabane Shariati, Near Pasargad, 3rd Floor, Block No. 162. |
| 27. | Tour Zevari | Zevari | - | - |
| 28. | Tour Qureshi | Qureshi Ghorreh Tappeh | 674895 | Khyabane Jamhouri, Pasargad Geev, Ground Floor. |
| 29. | Daryan Tour | Mohammad Ali Ghassemi Daryani | 926805 | Fatmi Gharbi, Behind Military Engineering, Northern Mehandokht. |
| 30. | Tour Khairi | Khairi Khaki | - | Saindokht Bldg. No. 3, 4th Floor., No. 7. |
| 31. | Zamanian | Zamanian | 59177<br>25405 | Mashhad Khyabane Madarres, Near Iran Air Office, Bldg. 1. |
| 32. | Hessaryan Tour | Hessaryan | 951152 | Meydane Jamhouri, Opp. Maghdad, Block No. 75. |
| 33. | Kohmomaizadeh Tour | Kohnomaizadeh | 02246<br>4294 | Karaj Mehr Vila, 77, Khyabane Daarakhti. |
| 34. | Farhad Tour | Yousufi Manesh | 3868 | Astara - Farhad Tour. |
| 35. | Tour Fathi | Fathi Jozami | - | - |
| 36. | I.J.T. | Aalam Raasi | 929517 | - |
| 37. | Khezar Tour | Mohammad Taghi Saqafi | 898350 | Meydane Ferdowsi, Khyabane Darakhti. |
| 38. | Rahe Abresham | Abbas Zarshaki | 99918 | Mashhad. |
| 39. | Gohar Seyr | - | - | Mashhad. |
| 40. | Homaye Iran | Asghar Abbasi | - | Ardbil. |

